ضرورت ہے اور یہ رقم ہر ماہ صدر محاسبی سے طلب کر کے ان کے پاس روانہ کی جائے ۔
نظامت تعلیمات کی جانب سے اس سلسلے میں برآورد روانہ کرنے پر صدر محاسبی نے اسے اس اعتراض کیساتھ واپس کر دیا کہ برآورد نام کے ساتھ آنی چاہیے ، بغیر نام کے رقم جاری نہیں ہو سکتی ۔ اس اعتراض کے ساتھ یہ ہدایت دی گئی کہ برآورد میں مددگار کا نام درج کر کے روانہ کیا جائے ۔ اس اعتراض کے بارے میں عماد الملک نے جواب دیا کہ آصف سابع نے اپنی عنایت سے جو رقم قرآن مجید کے ترجمے کے لئے منظور کی ہے وہ محض مددگار کی تنخواہ میں صرف نہیں ہوگی بلکہ مددگار کی تنخواہ کے علاوہ کتابوں کی خریدی اور پروف کی طباعت وغیرہ میں بھی صرف ہوتی رہے گی کیونکہ انگریزی ترجمے کو نظرثانی، تصحیح و اصلاح کے لئے چھپوانا ضروری ہے اور اس میں قابل لحاظ رقم صرف ہوتی ہے ۔ وہ ان اخراجات کو منظورہ امداد سے پورا کرنا چاہتے ہیں تاکہ کسی دوسرے سے مدد کی درخواست کرنے کی ضرورت نہ رہے ۔ اس کام میں اخراجات ایسے متفرق اور غیر معین ہیں کہ وہ ان اخراجات کا باقاعدہ حساب پیش کرنے کے قابل نہیں ہیں ۔ چنانچہ انہوں نے امداد کے لئے جو درخواست دی تھی اس میں یہ لکھ دیا تھا کہ اگر امداد بلا شرط منظور نہ ہو تو اس کے قبول کرنے میں ان کو تامل ہوگا ۔ انہوں نے اس بات کی صراحت کی کہ وہ اس قدر ذمہ داری لے سکتے ہیں کہ اس امداد میں سے ایک پیسہ بھی سوائے قرآن شریف کے ترجمے کے کسی اور کام میں صرف نہ ہوگا ۔ انہوں نے استدعا کی کہ مددگار کے نام و تفصیلی اخراجات کی پابندی کے بغیر اندرون منظورہ امداد جس قدر رقم وہ طلب کریں اس کی اجرائی کے لئے صدر محاسبی کو ہدایت دی جائے ۔ عماد الملک کی درخواست پر محکمہ فینانس سے صدر محاسبی کے نام ہدایت جاری کر دی گئی مگر اس سلسلے میں آصف سابع سے صراحت کے ساتھ احکام حاصل کرنا ضروری تھا ۔ چنانچہ ساری کارروائی ان کے ملاحظے اور احکام کے لئے پیش ہوئی اور آصف سابع نے فرمان مورخہ ۸ اکٹوبر ۱۹۱۲ء کے ذریعہ یہ احکام جاری کئے کہ " ہر ماہ اندرون دو سو روپے جس قدر رقم عماد الملک بہادر طلب کریں وہ بلا کسی قید و حساب کے ادا کر دیں " ۔

حکیم عبدالقوی ایڈیٹر صدق جدید (لکھنو) کے مضمون " نواب عماد الملک بہادر اور ان کا انگریزی ترجمۂ قرآن " ، مطبوعہ روزنامہ سیاست مورخہ ۳ جنوری ۱۹۸۸ء سے اس بات کا پتہ چلتا ہے کہ عماد الملک نے ترجمے کے کام کا کب آغاز کیا تھا اور اس کام میں انہیں کن حضرات کا تعاون حاصل تھا ۔ حکیم عبدالقوی لکھتے ہیں کہ ۱۹۱۰ء میں مولانا شبلی نعمانی نے قرآن مجید کے ایک مستند انگریزی ترجمے کی ضرورت محسوس کی تھی ۔ اس کام کے لئے نواب عماد الملک کو

سب سے زیادہ اہل سمجھا گیا تھا۔ جب عماد الملک سے اس کام کو ہاتھ میں لینے کی استدعا کی گئی تو انہوں نے ایک خط کے ذریعہ اطلاع دی کہ وہ اس کام کا آغاز کر چکے ہیں اور روزانہ چار گھنٹے اس کام پر صرف کرتے ہیں۔ مولانا شبلی نعمانی کے مشورے پر عماد الملک نے اپنے ترجمے کے مسودے کے اجزاء قسط وار مولانا شبلی نعمانی کے پاس بھیجنا شروع کئے تاکہ اس ترجمے کے بارے میں محققین اور علماء کی رائے حاصل کی جاسکے۔ ترجمے کے کام کے سلسلے میں عماد الملک اور شبلی نعمانی میں مراسلت کا سلسلہ جاری رہا۔ اس دوران شبلی نعمانی نے عماد الملک کو مشورہ دیا کہ وہ اپنے ترجمے کے مسودے شبلی نعمانی کے ایک قریبی عزیز مولانا حمید الدین فراہی کو دکھا کر ان کی رائے معلوم کرلیا کریں۔ مولانا فراہی عربی کے جید عالم ہونے کے علاوہ گرائجویٹ بھی تھے اور اس کام کے لئے بے حد موزوں تھے۔ عماد الملک نے یہ مشورہ بخوشی قبول کرلیا۔

بد قسمتی سے نواب عماد الملک اپنی دیگر مصروفیات، علالت اور ضعیف العمری کے باعث یہ اہم کام پایۂ تکمیل کو نہ پہنچا سکے۔ عماد الملک کا انگریزی ترجمہ سورہ اول فاتحہ سے ۲۰ ویں سورہ طٰہٰ (پارہ ۱۶) تک ہے۔ ڈاکٹر حسن الدین احمد آئی۔اے۔ایس (ریٹائرڈ) کے بیان کے مطابق محققین اور علماء سے صلاح و مشورے کی غرض سے بیس سورتوں کے اس انگریزی ترجمے کی سو، ڈیڑھ سو کاپیاں (بطور پروف) چھاپی گئی تھیں۔ اس کی ایک کاپی ڈاکٹر صاحب کے پاس محفوظ ہے۔ بعد ازاں یہ کام آگے نہ بڑھ سکا۔

اس ترجمے کی قدر و قیمت اور وقعت کا اندازہ مولانا عبد الماجد دریابادی کی رائے سے کیا جاسکتا ہے جو درج ذیل ہے۔

" عماد الملک کا اہم ترین کارنامہ، جو تنہا ان کے بقاء نام کے لئے کافی ہے وہ ان کا انگریزی ترجمۂ قرآن مجید ہے۔ جن لوگوں نے انگریزی تراجم کو قرآن سے مقابلہ کرکے پڑھا ہے وہ سمجھ سکتے ہیں کہ سیل، راڈول، پامر وغیرہ کے ترجمے کس قدر ناقص ہیں۔ مذہبی تعصبات و مخالفانہ دراندازیوں سے قطع نظر کرکے ان حضرات نے معمولی عبارتوں کے سمجھنے میں بھی ایسی شدید و فاحش غلطیاں کی ہیں کہ سارے مطالب قرآنی مسخ ہو کر رہ گئے ہیں۔ اس "بزرگ قوم" کے اس احسان سے قوم قیامت تک سبکدوش نہیں ہوسکتی کہ انہوں نے اس مقدس فرض کو بہترین صورت سے انجام دیا۔ ان کے ترجمے کا اعجاز یہ ہے کہ باوجود انتہائی احتیاط اور لفظی پابندیوں کے التزام کے سلاست و روانی میں بھی کسی اہل زبان کے ترجمے سے کم نہیں۔ اگرچہ اس کا سخت افسوس ہے کہ فاضل موصوف کی کبرسنی، ضعفِ صحت و اضمحلال قویٰ کی بنا

پر اس کی توقع نہیں کہ ترجمہ تکمیل تک پہنچ سکے۔ تاہم اس کے جس قدر اجزاء تیار ہو چکے ہیں وہ منتہائے تحقیق و کاوش کا نمونہ ہیں اور اس پایے کے ہیں کہ انہیں کو نواب عماد الملک کے آیات کمال کا سرنامہ بنایا جائے۔ در حقیقت اگر نواب صاحب کی ساری زندگی کا صرف یہی ایک کارنامہ ہوتا تو اس آفتاب کے سامنے دوسروں کے خدمات ماہ و انجم سے زیادہ حقیقت نہیں رکھتے۔" (تذکرہ مصنف از مولانا عبد الماجد دریابادی مشمولہ رسائل عماد الملک)

انتہائی حیرت کی بات ہے کہ یہ ترجمہ شائع نہیں ہوا ہے جب کہ قدر داں حیدر آباد کی قدر دانی اور بروقت اشتراک کی وجہ سے دوسرے اس قسم کے بہت سے کام منظر عام پر آچکے ہیں۔ نواب عماد الملک کا یہ گنج گراں مایہ کسی پوشیدہ خزانے کی طرح ہنوز پوشیدہ ہے۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ نواب عماد الملک کے اس عظیم کارنامے، ترجمۂ قرآن مجید کو نامکمل ہی شائع کیا جائے تا کہ ساری علمی دنیا اس کارنامے سے واقف ہو سکے۔

-----------

## ماخذ

Instalment No. 78, List No.4, S.No. 300

مقدمہ :- مولوی سید حسین بلگرامی المخاطب عماد الملک بہادر کو قرآن مجید کا انگریزی ترجمہ کرنے کی مدد کے لئے ایک مددگار کا تقرر دو سال کی مدت تک منظور کئے جانے کی نسبت

## پرائیویٹ سکریٹری

کنگ کوٹھی — مہاراجہ مدارالمہام بہادر صاحب یمین السلطنت — ۹ جمادی الثانی ۱۳۳۰ یکشنبہ

مولوی سید حسین صاحب بلگرامی کو کلام مجید کے انگریزی ترجمہ کی تکمیل کیلئے آپکی اور ذیں [illegible]

[illegible] کی رائے معروضہ ۱۶ ربیع الثانی سنہ ۱۳۳۰ کے مطابق ایک مددگار جسکی تجویز [illegible]

[illegible] سلے دو سو روپیہ ماہانہ تک ہو دو سال کیلئے دیا جائے

(شرحہ دستخط مبارک اعلیٰحضرت)

# فضیلت جنگ بہادر۔ اعتراف فضیلت

جامعہ نظامیہ کے بانی فضیلت جنگ بہادر کی شخصیت محتاج تعارف نہیں۔ وہ نہ صرف یہ کہ بانی جامعہ نظامیہ تھے بلکہ انہیں سابق ریاست حیدرآباد کے آخری دو حکمرانوں نواب میر محبوب علی خان آصف سادس اور نواب میر عثمان علی خان آصف سابع کے استاد رہنے کا اعزاز بھی حاصل تھا۔ بقول تمکین کاظمی "بہ لحاظ فضیلت و علمیت حیدرآباد میں کوئی عالم آپ کے پایے کا نہ تھا مگر آپ کو نہ تو اپنی علمیت و فضیلت کے اظہار کا شوق تھا نہ ہی آپ کا انکسار اور عجز اس کی اجازت دیتا تھا۔ آپ صدر الصدور اور صدر المہام امور مذہبی بھی ہوگئے تھے مگر عہدہ دارانہ شان اور امارت آپ میں پیدا ہی نہ ہوئی۔ وہی عالمانہ وقار بلکہ طالب علمانہ انکسار آپ میں تھا جو آخر تک رہا"۔ اس مضمون میں اس ذی احترام علمی و مذہبی شخصیت کی حیات اور کارناموں اور مدرسہ نظامیہ کے چند گوشوں پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ یہ چند گوشے صرف سات سال کی اس مدت کا احاطہ کرتے ہیں جس کا آغاز نواب میر عثمان علی خان آصف سابع کی تخت نشینی سے اور اختتام فضیلت جنگ بہادر کے وصال پر ہوتا ہے۔ یہ مضمون آندھراپردیش اسٹیٹ آرکائیوز میں محفوظ دستاویزات و کاغذات کی چھان بین اور تحقیق کا نتیجہ ہے۔ مقصد یہ ہے کہ مدرسہ نظامیہ اور اس کے بانی کے بارے میں مستند مواد اہل علم کے لیے پیش کیا جائے۔ اس مضمون سے اس حقیقت کا بھی پتہ چلتا ہے کہ سرپرستی، امداد اور فیاضی کے سلسلے میں سابق ریاست حیدرآباد میں اس کے حکام باقاعدگی اور واجبیت کا ہر سطح پر کتنا خیال رکھتے تھے۔

آرکائیوز سے دستیاب ہونے والے مواد اور فرامین کو ذیل میں ترتیب کے ساتھ پیش کیا جارہا ہے جن کے غائر مطالعہ سے یہ اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ نواب میر عثمان علی خان آصف سابع نے فضیلت جنگ بہادر کی کس طرح قدردانی کی تھی اور مدرسہ نظامیہ کی ترقی میں کس درجہ دلچسپی کا اظہار کیا تھا۔

آصف سابع (دور حکمرانی ۱۹۱۱ء تا ۱۹۴۸ء) نے مولوی انوار اللہ خاں بہادر کو محکمہ امور

مذہبی میں کلیدی اور اعلیٰ ترین عہدوں پر مامور کیا تھا جن پر کارگزار رہتے ہوئے مولوی صاحب نے اہم اور نہایت مفید خدمات انجام دیں۔ مولوی صاحب ۱۲ مئی ۱۹۱۲ء کو صدر الصدور اور نظامت امور کے عہدوں پر فائز کیئے گئے۔ ریاست حیدرآباد میں محکمہ امور مذہبی کے لئے معین المہام (وزیر) کا ایک جدید عہدہ ۱۹۱۳ء میں قائم کیا گیا تھا۔ جس پر نواب مظفر جنگ بہادر کا عارضی طور پر تقرر عمل میں آیا تھا۔ وہ اس عہدے پر صرف سات ماہ کارگزار رہنے کے بعد ۱۲ اپریل ۱۹۱۴ء کو انتقال کر گئے۔ ان کے انتقال کے بعد مولوی انوار اللہ خاں بہادر کو بذریعہ احکام مورخہ ۱۳ / اپریل ۱۹۱۴ء مطبوعہ جریدہ غیر معمولی بیافت دو ہزار روپے ماہوار معین المہام امور مذہبی مقرر کیا گیا۔ وہ وفات پانے یعنی تقریباً چار سال تک اس عہدے پر فائز رہے آصف سابع نے اپنی سالگرہ کے موقع پر بذریعے فرمان مورخہ ۲۲ اپریل ۱۹۱۷ء مولوی صاحب کو فضیلت جنگ بہادر کا خطاب عطا کیا۔ قبل ازیں نواب میر محبوب علی خان آصف سادس نے ۱۸۸۴ء میں جشن تخت نشینی کے موقع پر مولوی صاحب کو خان بہادر کا خطاب عطا کیا تھا۔

علم دوستی اور تعلیمی اداروں کی سرپرستی کے لئے آصف سابع بڑی شہرت رکھتے تھے۔ یہ بات ممکن نہ تھی کہ ریاست کی مشہور دینی درس گاہ مدرسہ نظامیہ کی مالی امداد اور اس کی بہتر نگرانی آصف سابع کی خصوصی دلچسپی سے محروم رہتی۔ چناں چہ انہوں نے تخت نشینی کے اندرون ایک سال فرمان مورخہ ۴ مئی ۱۹۱۲ء کے ذریعے مدرسہ نظامیہ کے لئے دو ہزار روپے ماہانہ کی امداد منظور کی۔ اس فرمان میں انہوں نے یہ ہدایت بھی کی کہ مدرسہ نظامیہ کا انتظام مولوی انوار اللہ خاں بہادر کی زندگی تک انہیں کے سپرد رہے۔

آصف سابع نے مولوی صاحب کی تصانیف کی اشاعت کے لئے پانچ سو روپے ماہوار منظور کئے تھے۔ اس سلسلے میں سرکاری سطح پر جو کارروائی ہوئی تھی اس کی مختصر روئیداد یہ ہے مولوی انوار اللہ خاں بہادر نے آصف سابع کی خدمت میں ایک درخواست پیش کی تھی جس میں انہوں نے لکھا تھا کہ مولوی حسن الزماں کو بیس بچیس سال سے ان کی کتابوں کی اشاعت کے لئے حکومت سے جو پانچ سو روپے ماہانہ دیئے جاتے تھے ان کے انتقال کے بعد مسدود کر دے گئے ہیں۔ مولوی صاحب نے اپنی درخواست میں یہ لکھا کہ وہ بھی ایک مدت سے اپنی حیثیت کے مطابق دینی مسائل پر کتابیں لکھ رہے ہیں۔ لہذا وہ ماہور ان کی تصانیف کی اشاعت کے لیے مقرر کی جائے۔ اس درخواست پر معین المہام فینانس نے لکھا کہ مولوی حسن

الزماں کی ماہوار کی مسدودی سے متعلق مولوی انوار اللہ خان بہادر سے رائے لینے کے بعد مسدودی کی تحریک کی گئی تھی اور تحریک کی منظوری پر ماہوار کی مسدودی کا حکم جاری کیا گیا تھا۔ اگر یہی ماہوار اب مولوی انوار اللہ خاں بہادر کے نام جاری ہو تو مناسب نہ ہوگا۔ آصف سابع مناسب سمجھیں تو کوئی جدید ماہوار مقرر فرمائیں۔ آصف سابع نے اس تجویز پر فرمان مورخہ ۳۰ سپتمبر ۱۹۱۲ء کے ذریعے حکم دیا کہ اگر وہ ماہوار جو مسدود ہو گئی ہے قابل اجراء نہیں ہے تو علحدہ از سر نو پانچ سو روپے ماہوار دینی کام کے لیے خاص طور پر مولوی صاحب کو دیئے جائیں تاکہ ان کے ذریعے یہ کام جاری رہے۔

آصف سابع نے مولوی انوار اللہ خاں بہادر کے لیے احکام صادر کئے تھے کہ وہ صدر الصدوری کے کاغذات معتمد متعلقہ کی بجائے براہ راست مدار المہام (صدر اعظم) یا آصف سابع کی خدمت میں پیش کر کے ہدایات حاصل کریں۔ اس بارے میں جو کارروائی کی گئی تھی اس کی تفصیل یہ ہے۔ محکمہ امور مذہبی کی جانب سے ایک طویل عرضداشت میں صدر الصدور اور نظامت امور مذہبی کے کام کی صراحت کرتے ہوئے آصف سابع سے اس بارے میں احکام صادر کرنے کی گزارش کی گئی تھی کہ مدار المہام یا آصف سابع کے احکام کے لئے صدر الصدور کے دفتر کے کاغذات التزاماً معتمد امور مذہبی کے توسط سے پیش ہونے چاہیں یا معین المہام امور مذہبی وہ کاغذات بالراست پیش کر سکتے ہیں۔ اس عرضداشت پر آصف سابع نے بذریعے فرمان مورخہ ۵ اپریل ۱۹۱۵ء یہ ہدایات جاری کیں۔ "فی الوقت معین المہام امور مذہبی خود صدر الصدور بھی ہیں تو اس صورت میں سوال مذکور کے قطعی تصفیے کی کوئی ضرورت نہیں ہے آئندہ اگر کبھی معین المہام کے علاوہ ایک جداگانہ عہدہ دار صدر الصدور مقرر ہوگا تو اس وقت تصفیہ کیا جاسکے گا کہ صدر الصدوری کے کاغذات بذریعہ معتمد علاقہ پیش ہونا چاہیے یا کیا۔ اب جب کہ صدر الصدور خود معین المہام امور مذہبی ہیں تو وہ اپنی ذمہ داری سے صدر الصدوری کے کاغذات بطور خود براہ راست مدار المہام یا سرکار میں پیش کر کے ہدایات یا احکام مناسب حاصل کرتے رہیں"

مولوی انوار اللہ خان بہادر نے محکمہ امور مذہبی کے ناظم اور معین المہام مقرر ہونے پر اس محکمے میں کئی اصلاحات نافذ کیں۔ ریاست کے مسلمانوں اور خاص کر دیہات کے مسلمانوں کی مذہبی اصلاح اور سدھار کا کام ان کی خاص توجہ کا مرکز رہا۔ آصف سابع نے

مولوی صاحب کے معروضے کو منظوری دیتے ہوئے ریاست کے دیہاتوں کے مسلمانوں کی دینی اور مذہبی اصلاح کے لئے واعظین کے تقرر کے لیے فرمان مورخہ ۳۰ سپتمبر ۱۹۱۶ء کے ذریعے ہدایات جاری کیں "اس بارے میں معین المہام امور مذہبی کی رائے منظور کی جاتی ہے۔ حسبہ ہر ضلع کے لئے سردست ایک واعظ کا تقرر کیا جائے۔ ان کو پچاس روپے ماہوار اور بھتہ بیس روپے ماہانہ دیا جائے۔ ہر واعظ کے پاس ایک ایک چپراسی آٹھ روپے ماہوار متعین کیا جائے لیکن واعظین کو اچھے طور سے ہدایت دی جائے کہ وہ اپنا وعظ اور دینیات کی تعلیم کو دورہ کرکے صرف مسلمانوں کی جماعت تک محدود رکھیں اور دوسرے مذہب والوں کی ہدایت یا مناظرے سے کچھ متعلق و سروکار نہ رکھیں۔"

مولوی انوار اللہ خان بہادر چاہتے تھے کہ مدرسہ نظامیہ کے فارغ التحصیل طلبہ کو دارالعلوم کے طلبہ کی طرح سرکاری ملازمتوں کا استحقاق دیا جائے۔ مولوی صاحب کی تحریک پر اس بارے میں سرکاری سطح پر جو کارروائی ہوئی تھی اس کے خلاصے سے اس بات کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے کہ مولوی صاحب کو اس مسئلے سے کتنی دلچسپی تھی۔ اس کارروائی کے تکمیل پانے اور اس سلسلے میں آصف سابع کا فرمان صادر ہونے سے چند ماہ قبل مولوی صاحب وفات پاچکے تھے لیکن جو فرمان جاری ہوا تھا وہ بڑی حد تک ان کی خواہشات اور منشاء کے مطابق تھا۔ اس کارروائی کا خلاصہ کچھ اس طرح ہے۔ مولوی صاحب نے آصف سابع کے نام ایک معروضے میں لکھا تھا کہ آصف سابع کی فیاضی سے مدرسہ نظامیہ کے طلبہ پر لاکھوں روپے صرف ہورہے ہیں جس کی وجہ سے ہندوستان کے علاوہ باہر کے طلبہ بھی فارغ التحصیل ہورہے ہیں مگر اس مدرسے کے سند یافتہ ملکی طلبہ تیرہ سال تک تحصیل معقول و منقول میں جانفشانی کرنے کے باوجود سرکاری ملازمت کے لئے مستحق نہیں سمجھے جاتے حالانکہ لیاقت میں مدرسہ نظامیہ کے طلبہ دارالعلوم کے طلبہ سے کم نہیں ہیں۔ اگر آصف سابع یہ حکم صادر فرمادیں کہ جس قدر دارالعلوم کے سند یافتہ طلبہ کو ملازمت کا استحقاق دیا گیا ہے اسی قدر مدرسہ نظامیہ کے سندیافتہ طلبہ کو بھی دیا جائے تو بہت سے ملکی طلبہ بھی ملازمت کی توقع میں مدرسہ نظامیہ سے فائدہ اٹھاکر آصف سابع کے حق میں دعاگو رہیں گے۔ جب ایک سال سے زیادہ مدت گزر گئی اور اس بارے میں خاطر خواہ پیش رفت نہیں ہوئی تو مولوی صاحب نے آصف سابع کے نام ایک اور درخواست کے ذریعے اپنے سابق معروضے کی پذیرائی کے لیے یاد دہانی کی۔ آصف

سابع نے فرمان مورخہ ۱۰ جنوری ۱۹۱۸ء کے ذریعے مولوی صاحب کی درخواستوں پر کیفیت اور رائے پیش کرنے کی ہدایت دی ۔ ناظم تعلیمات (سر راس مسعود) معتمد تعلیمات (سر اکبر حیدری) اور معین المہام تعلیمات (فخر الملک بہادر) نے اس بارے میں اظہار خیال کرتے ہوئے لکھا کہ مدرسہ نظامیہ کے نصاب تعلیم میں دنیاوی اور سرکاری ملازمتوں کی ضرورتوں کا کم لحاظ رکھا گیا ہے چنانچہ جغرافیہ، تاریخ، حساب اور سائنس کے مضامین داخل نصاب نہیں ہیں ۔ اس لیے سب سے پہلے نصاب کی اصلاح ضروری ہے ۔ اس کے علاوہ جامعہ نظامیہ کے طلبہ بھی دار العلوم کے طلبہ کی طرح سرکاری امتحانات میں شریک ہو کر کامیابی حاصل کریں ۔ تب انہیں بھی دار العلوم کے طلبہ کی طرح عام سرکاری ملازمت کے لیے حقوق عطا کیے جاسکتے ہیں ۔ معین المہام سیاسیات فریدوں الملک نے لکھا کہ مدرسہ نظامیہ کے فارغ التحصیل طلبہ کو حسب لیاقت سرکاری دفاتر میں ملازمت ملنی چاہیے کیوں کہ جس قسم کی تعلیم یہ طلبہ پاتے ہیں اس سے ان کو عام لیاقت اس قدر حاصل ہو جاتی ہے کہ وہ دفتری خدمات کے لئے کافی سمجھی جائے البتہ اس کی ضرورت نہیں ہے کہ مدرسہ نظامیہ کے طلبہ کے لئے بھی بغرض حصول ملازمت وہی حقوق مقرر کئے جائیں جو طلبہ دار العلوم کو دئے گئے ہیں ۔ اس بارے میں عرضداشت پیش ہونے پر آصف سابع نے فرمان مورخہ ۱۰ اگسٹ ۱۹۱۸ء کے ذریعے حکم دیا کہ مدرسہ نظامیہ کے فارغ التحصیل طلبا کو اپنی اپنی ذاتی لیاقت کی مناسبت سے سرکاری خدمات پانے کا حق حاصل رہے گا ۔

فضیلت جنگ بہادر کے وفات پانے پر آصف سابع نے ان کی رحلت کو ملک اور قوم کا عظیم نقصان قرار دیا ۔ آصف سابع نے حسب ذیل تعزیتی فرمان مورخہ ۱۵/ اپریل ۱۹۱۸ئے کے ذریعے مولوی صاحب کی شخصیت اور خدمات کو زبردست خراج عقیدت پیش کیا

" مولوی محمد انوار اللہ خان فضیلت جنگ بہادر اس ملک کے مشائخ عظام میں سے ایک عالم باعمل اور فاضل اجل تھے اور اپنے تقدس و تورع و ایثار و نفس وغیرہ کی خوبیوں کی وجہ سے عامتہ المسلمین کی نظروں میں بڑی وقعت رکھتے تھے ۔ وہ والد مرحوم کے اور میرے نیز میرے بچوں کے استاد بھی تھے اور ترویج علوم دینیہ کے لیے مدرسہ نظامیہ قائم کیا تھا جہاں اکثر ممالک بعیدہ سے طالبان علوم دینیہ آکر فیوض معارف و عوارف سے متمتع ہوتے ہیں ۔ مولوی صاحب کو میں نے اپنی تحت نشینی کے بعد ناظم امور مذہبی اور صدر الصدور مقرر کیا تھا

اور مظفر جنگ کا انتقال ہونے پر معین المہام امور مذہبی کے عہدہ جلیلہ پر مامور کیا۔ مولوی صاحب نے سررشتہ امور مذہبی میں جو اصلاحات شروع کیں وہ قابل قدر ہیں اور اگر وہ تکمیل کو پہونچائی جائیں تو یہ سررشتہ خاطر خواہ ترقی کر سکے گا۔ بلحاظ ان خصوصیات کے مولوی صاحب کی وفات سے ملک اور قوم کو نقصان عظیم پہنچا اور مجھ کو نہ صرف ان وجوہ سے بلکہ تلمذ کے خاص تعلق کے باعث مولوی صاحب مرحوم کی جدائی کا سخت افسوس ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ ان کی یاد تازہ رکھنے کی غرض سے مدرسہ نظامیہ میں دو تعلیمی وظیفے پچیس، پچیس روپے ماہانہ کے مولوی صاحب کے نام سے ہمیشہ کے واسطے قائم کئے جائیں۔ یہ وظیفے کس درجے کے طالب علموں کو کس مدت کے لئے اور کن شرائط سے دیئے جائیں گے اس کے متعلق علحدہ تجاویز پیش کر کے میری منظوری حاصل کی جائے۔"

آصف سابع کو اپنے استاد محترم کے قائم کردہ مدرسہ سے خاص تعلق خاطر تھا۔ انہیں یہ بات پسند نہ تھی کہ یہ مدرسہ اصطبل میں قائم رہے۔ چنانچہ اپنے اتالیق کی وفات کے چند ماہ بعد ہی آصف سابع نے فرمان مورخہ ۲۸ جولائی ۱۹۱۸ء کے ذریعے احکام صادر کئے کہ حکومت کی جانب سے اصطبل کا انہدام کر کے اسی مقام پر پندرہ بیس ہزار روپے کی لاگت سے مدرسہ کے لئے ایک چھوٹی سی عمارت تعمیر کی جائے۔

آرکائیوز کی دستاویزات سے اخذ کردہ مواد کی بنیاد پر قلمبند کردہ یہ مضمون صرف چند سال کا احاطہ کرتا ہے جب کہ مدرسہ نظامیہ اور اس کے بانی فضیلت جنگ بہادر ایک ایسا موضوع ہے جو طویل مدت پر محیط ہے۔ اگر اس موضوع پر محکمہ آرکائیوز میں محفوظ تمام متعلقہ مواد کی چھان بین کی جائے اور دستیاب مواد کو تجزیے کے ساتھ پیش کیا جائے تو یقین ہے کہ اس موضوع پر بہت سے نئے گوشے منظر عام پر آئیں گے۔

-----------

## ماخذ

Instalment No. 78, List No.3, S.No. 80

مقدمہ :- اجرائی ماہوار حسن الزماں صاحب مرحوم بنام مولوی انوار اللہ خان بہادر در طبع تصانیف

Instalment No. 80, List No.3, S.No. 117

مقدمہ :- منظوری تقرر واعظین برائے اصلاح حالات مسلمانان دیہات

Instalment No. 80, List No.3, S.No. 885

مقدمہ :- مولوی محمد انوار اللہ خان بہادر معین المہام امور مذہبی کی درخواست - مدرسہ نظامیہ کے سند یافتہ طلبہ کو سرکاری ملازمت کا استحقاق دینے کی نسبت

# سر فریدون الملک بہادر کی قدر افزائی

ریاست حیدرآباد کے لائق اور قابل عہدیداروں کی فہرست بڑی طویل ہے۔ان میں سے چند عہدیداروں نے بڑی ناموری حاصل کی تھی۔ ان چند نامور عہدیداروں میں سرفریدوں الملک بہادر شامل تھے۔وہ اپنی بے پناہ صلاحیتوں کے باعث معمولی عہدے سے ترقیاں پاتے ہوئے ریاست کے اعلیٰ ترین عہدے تک پہنچے تھے۔فریدوں الملک نے ریاست حیدرآباد کے چھٹے حکمران نواب میر محبوب علی خان آصف سادس (دور حکمرانی ۱۸۸۴ء تا ۱۹۱۱ء) اور ساتویں حکمران نواب میر عثمان علی خان آصف سابع (دور حکمرانی ۱۹۱۱ء تا ۱۹۴۸ء) کے عہد میں اہم اور نمایاں خدمات انجام دیں اور انہیں عمدہ کارکردگی اور وفادارانہ خدمات کے صلے میں ترقیاں، ملازمت میں توسیع، تنخواہ میں اضافے اور خطابات عطا کئے گئے۔آصف سابع نے متعدد باران کی کارگزاریوں پر خوشنودی کا اظہار کیا۔

فریدون الملک نے ملازمت کے دوران اپنے فرائض بڑی محنت، مستعدی اور خوش اسلوبی سے انجام دئے۔وہ ڈسپلن کے سخت پابند تھے اور جفاکشی اور فرض شناسی کے لئے مشہور تھے۔معاملہ فہم اور صائب رائے ہونے کی وجہ سے وہ ہمیشہ دوسرے عہدیداروں سے ممیزو ممتاز رہے۔فریدوں الملک عہدیداران بالا کی اطاعت کے علاوہ ان کی ہدایتوں پر بھی سختی سے عمل کرتے تھے۔ان ہی خصوصیات کی وجہ سے انہیں ایسا عروج حاصل ہوا جس کی مثال مشکل سے ملے گی۔

فریدون الملک ملازمت کے دوران پولیٹیکل سکریٹری اور صدر المہام سیاسیات کی خدمت پر بھی فائز رہے۔اس دور میں پولیٹکل سکریٹری اور صدر المہام سیاسیات کے فرائض بے حد اہم اور نازک ہوا کرتے تھے۔ان عہدوں کے فرائض کا انجام دینا پل صراط پر چلنے سے کم نہیں تھا۔ریاست کے حکمران اور رزیڈنٹ دونوں کو خوش، راضی اور مطمئن کرنا بے حد مشکل تھا۔فریدوں الملک بڑے معاملہ فہم اور محل شناس تھے۔انہوں نے انگریزوں کو خوش رکھنے کے ساتھ ساتھ، ریاست اور اس کے حکمران کے مفادات کے تحفظ کی بھی کوشش کی۔

رزیڈنٹ ان پر اعتماد کرتا تھا اور ریاست کی حکمرانی ان کی عمدہ کارکردگی اور وفاداری سے اتنے خوش تھے کہ وہ وقتاً فوقتاً ان کی خدمات کے صلے میں مختلف انداز سے ان کی قدر افزائی کرتے تھے۔ ریاست کے اکثر عہدیداروں نے دربار کی سازشوں میں ملوث ہوکر یا ذاتی فائدے کے لئے ریاست کے مفادات کو نقصانات پہنچانے اور رزیڈنٹ کو خوش کرنے کی کوششوں میں رسوائیاں مول لیں۔ ان عہدیداروں نے یا تو ملازمتیں گنوائیں یا غیر ملکی ہونے کی صورت میں شہر بدر ہوئے۔ فریدوں الملک ان چند عہدیداروں میں سے تھے جنہیں ریاست کی خدمات کے صلے میں عزت، نیک نامی اور سرخروی حاصل ہوئی۔

فریدوں جی (اصل نام) سپٹمبر ۱۸۴۹ء میں جالنہ میں پیدا ہوئے۔ معمولی خدمت سے سرکاری ملازمت کا آغاز کیا۔ چونکہ محنتی تھے اور اچھی صلاحیتوں کے حامل تھے اس لئے ترقیاں پاتے ہوئے تحصیل دار ہوئے۔ ۱۸۷۵ء میں ضلع اورنگ آباد میں بندوبست کے کام کے آغاز پر نواب محسن الملک سروے اور سٹلمنٹ کمشنر (ناظم بندوبست) بنائے گئے تھے۔ محسن الملک کو اس کام کے لئے چند محنتی، فرض شناس اور لائق افراد کی ضرورت تھی۔ فریدوں جی محسن الملک کو لائق اور کارداں نظر آئے اس لئے انہوں نے اس نئے کام میں فریدوں جی کو اپنے مددگار کے طور پر منتخب کیا۔ اس کام کے اختتام پر ۱۸۸۲ء میں محسن الملک کی رپورٹ شائع ہوئی جس میں انہوں نے فریدوں جی کی کارکردگی کو ان الفاظ میں سراہا "فریدوں جی اپنے فرائض کی انجام دہی میں پوری قوت کے ساتھ سرگرم عمل رہے۔ ان کے کام میں سلیقہ، قوت فیصلہ اور قابلیت کا بھی اظہار ہوا۔ میں پورے وثوق کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ اورنگ آباد کے سروے میں جو کچھ بھی اچھا کام سرانجام پایا ہے اس کا سہرا بجا طور پر فریدوں جی کے سر جاتا ہے دیانت داری، اہلیت اور فرائض کی پورے انہماک کے ساتھ انجام دہی پر میں ان کے بارے میں اعلیٰ ترین رائے رکھتا ہوں۔" ضلع اورنگ آباد کے علاوہ انہیں اضلاع بیڑ اور پربھنی کے بندوبست کا کام بھی تفویض کیا گیا۔ ان کاموں میں ان کی محنت اور عرق ریزی کا یہ نتیجہ نکلا کہ وہ ۱۸۸۳ء میں ضلع اورنگ آباد کے تعلقدار اور ایک سال بعد ناظم بندوبست بنا دیئے گئے۔ اس ترقی کے چند ماہ بعد وہ مدار المہام وقت (صدر اعظم) نواب میر لائق علی خاں سالار جنگ دوم کے پرائیوٹ سکریٹری کے عہدے پر فائز کئے گئے۔ سالار جنگ دوم کے بعد آسمان جاہ، وقار الامراء، مہاراجا سرکشن پرشاد اور نواب میر یوسف علی خان سالار جنگ سوم یکے بعد دیگرے ریاست کے

مدار المہام مقرر ہوئے ۔ فریدوں جی ان پانچوں مدار المہاموں کے پرائیوٹ سکریٹری رہے ۔ مہاراجا کشن پرشاد کے دور مدار المہامی میں فریدوں جی کی ذمہ داریوں میں اضافہ کرتے ہوئے انہیں ریاست کا پولیٹکل سکریٹری بھی مقرر کیا گیا۔اب وہ مدار المہام کے پرائیوٹ سکریٹری اور ریاست کے پولیٹکل سکریٹری کے فرائض انجام دینے لگے ۔ سالار جنگ سوم ۱۹۱۴ء میں مدار المہامی کے عہدے سے مستعفی ہوئے اور آصف سابع نے ان کی جگہ کسی اور کو مدار المہام مقرر نہیں کیا اور ریاست کا نظم ونسق خود سنبھال لیا ۔ ریاست حیدرآباد میں Direct Administratio کا دور تقریباً پانچ برس جاری رہا۔اسی دوران آصف سابع نے انہیں صدر المہام سیاسیات مقرر کیا۔ Direct Administratio کے دوران فریدوں الملک نے عملی طور پر مدار المہام کے فرائض انجام دئے ۔اس زمانے میں آصف سابع کے پاس بھیجی جانے والی عرض داشتیں فریدوں الملک کی طرف سے پیش کی جاتی تھیں جب کہ قاعدے اور روایت کے مطابق مدار المہام ہی عرض داشت پیش کر سکتے تھے ۔ فریدوں الملک صدر المہام سیاسیات کی حیثیت سے وظیفے پر سبکدوش ہوئے ۔ بعد ازاں باب حکومت میں ان کی خدمات حاصل کی گئیں جہاں انہوں نے صدر المہام اختصامی کے علاوہ نائب صدر اعظم اور منصرم صدر اعظم کی حیثیت سے فرائض انجام دئے ۔ان کا انتقال ۲۸ نومبر ۱۹۲۸ء کو ہوا۔

ذیل میں آندھراپردیش اسٹیٹ آرکائیوز اینڈ ریسرچ انسٹی ٹیوٹ میں محفوظ آصف سادس اور آصف سابع کے اصل فرامین پر مبنی مواد پیش کیا جارہا ہے ۔ ریاست حیدرآباد کی نامور شخصیت سر فریدوں الملک بہادر کے بارے میں یہ مواد پہلی بار منظر عام پر آرہا ہے جس کے مطالعہ سے اس بات کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے کہ ریاست حیدرآباد کے حکمرانوں نے ریاست کی مخلصانہ خدمات انجام دینے والوں کی کس طرح قدر افزائی کی تھی ۔ ترقیاں دیتے ہوئے اور اعزازات عطا کرتے ہوئے مستحق افراد ہی ان کے پیش نظر رہتے تھے اور وہ دوسری باتوں کو اہمیت نہیں دیا کرتے تھے ۔

ریاست حیدرآباد میں سرکاری ملازمین (بشمول اعلیٰ عہدیدار) کی وظیفہ پر سبکدوشی کی عمر ۵۵ سال مقرر تھی لیکن فریدوں الملک کو ۵۵ سال عمر کی تکمیل پر وظیفہ پر سبکدوش نہیں کیا گیا اور انہیں ملازمت میں توسیع دی جاتی رہی ۔جب ان کی عمر ۵۷ سال سے تجاوز کر چکی تھی نواب میر محبوب علی خاں آصف سادس نے فرمان مورخہ ۲۳ ڈسمبر ۱۹۰۶ء کے ذریعے فریدوں

الملک کی مدت ملازمت میں تین سال کی مزید توسیع منظور کی۔آصف سادس نے ملازمت کی مدت میں توسیع دینے کے علاوہ ایک علاحدہ فرمان کے ذریعہ فریدوں الملک کے نام ڈھائی سو روپے بطور ماہوار خاص جاری کئے۔نواب میر عثمان علی خاں آصف سابع نے تخت نشینی کے تقریباً ایک سال بعد ایک اہم سرکاری کام کو خوش اسلوبی کے ساتھ انجام دینے پر بذریعہ فرمان مورخہ ۲۷ سپٹمبر ۱۹۱۲ء فریدوں الملک کی ماہوار خاص میں ڈھائی سو روپے اضافہ منظور کئے۔

آصف سابع کی تخت نشینی کے کچھ ہی عرصے بعد سالار جنگ اول کے نوجوان پوتے نواب میر یوسف علی خان سالار جنگ سوم مدار المہام مقرر کئے گئے۔مدار المہام کی کم عمری اور اور ناتجربہ کاری کی بناء پر نواب عماد الملک بہادر اور فریدوں جنگ بہادر ان کے مشیر مقرر کئے گئے۔فریدوں جنگ کو اپنے مفوضہ کام کے علاوہ یہ اہم کام بھی انجام دینا پڑتا تھا۔وہ ایام تعطیلات میں بڑی مستعدی سے اپنے فرائض انجام دیتے تھے۔آصف سابع نے فرمان مورخہ ۲۳ ڈسمبر ۱۹۱۲ء میں فریدون جنگ کی متذکرہ بالا زائد ذمہ داریوں کا حوالہ دیتے ہوئے ان کی ماہوار خاص میں ڈھائی سو روپے اضافہ کی منظوری صادر کی۔

حکومت ریاست حیدرآباد کے چند معتمدین کی ماہانہ تنخواہ، جو سروس اور رینک کے اعتبار سے فریدوں جنگ سے جونیر تھے فریدوں جنگ کی تنخواہ سے زیادہ تھی۔آصف سابع نے اپنی تخت نشینی کی سالگرہ کے موقع پر فرمان مورخہ ۱۲ اگسٹ ۱۹۱۳ء کے ذریعہ فریدوں جنگ کی ماہوار خاص میں ڈھائی سو روپے کے اضافہ کی منظوری دی تاکہ فریدوں جنگ کی تنخواہ بھی چند دوسرے معتمدین کی تنخواہ کے مماثل ہوجائے۔ان فرامین میں صراحت کے ساتھ ہدایت دی گئی تھی کہ فریدون جنگ کو سبکدوش ہونے پر وظیفے کے علاوہ ماہوار خاص تاحیات ملا کرے گی۔مختلف مرحلوں میں ڈھائی سو روپے کی منظوریوں کے بعد ماہوار خاص کی رقم ایک ہزار روپے تک پہنچ گئی تھی۔فریدون جنگ نے تنخواہ میں اضافہ یا کوئی خاص الاونس جاری کرنے کے لئے کبھی نمائندگی نہیں کی۔انھوں نے اس معاملے میں ہمیشہ بے نیازی برتی۔آصف سابع اس سلسلے میں از خود احکام جاری کرتے تھے۔فریدون جنگ کو مالی فائدہ پہنچانے کی غرض سے آصف سابع نے فرمان مورخہ ۲ دسمبر ۱۹۱۵ کے ذریعے فریدون جنگ کی تنخواہ اور ماہور خاص سکہ کلدار میں ادا کرنے کی ہدایت دی۔

آصف سابع نے فریدون جنگ کے وظیفہ اور ماہوار خاص کے بارے میں فرمان مورخہ

۱۹ اگست ۱۹۱۵ء کے ذریعے یہ وضاحتی احکام جاری کئے کہ فریدون جنگ بہادر کے فرزند کے نام جو ایک سو روپے منصب اور دو سو روپے وظیفہ رعایتی جاری ہے اس کا فریدون جنگ کے نام جاری ہونے والے وظیفے اور ماہوار خاص سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

فریدون جنگ بہادر کی مدت ملازمت میں زائد از گیارہ سال توسیع دی جاچکی تھی۔ اس کے باوجود آصف سابع نے فرمان ۲۹ نومبر ۱۹۱۵ء کے ذریعہ مزید تین سال کی توسیع منظور کی اس توسیع کی مدت ختم ہوجانے پر انہیں مزید ایک سال خدمت انجام دینے کے لئے کہا گیا۔ اس طرح ان کی ملازمت میں تقریباً ۱۵ برس کی توسیع دی گئی۔ ملازمت میں اس قدر طویل عرصے کے لئے توسیع کی مثال مشکل سے ملے گی۔

پہلی جنگ عظیم میں انگریزوں سے تعاون اور مالی امداد کی فراہمی پر آصف سابع کو ہزاگزالٹیڈ ہائنس کا خطاب دیا گیا تھا۔ اس سلسلے میں خلوت میں دربار کا انعقاد عمل میں آیا تھا اس دربار کے انعقاد پر خاص طور پر آصف سابع نے حکم مورخہ ۱۴ جنوری ۱۹۱۸ء کے ذریعے فریدون جنگ بہادر کو ان کی قابل قدر دیرینہ خدمات کے صلے میں سرفریدوں الملک بہادر کا خطاب دیا۔ اس سے قبل آصف سابع انہیں فریدوں الدولہ بہادر کا خطاب دے چکے تھے۔ آصف سادس کے عہد میں انہیں سرفریدون جنگ کا خطاب عطا ہوا تھا۔ دہلی کے دربار تاجپوشی ۱۹۰۳ء اور درباری قیصری ۱۹۱۱ء کے موقع پر حکومت برطانوی ہند کی جانب سے انہیں اعلیٰ خطابات دے گئے تھے۔

آصف سابع کو اس بات کا پوری طرح احساس تھا اور وہ اس کا برملا اعتراف بھی کرتے تھے کہ فریدوں الملک بہادر نے ان کے والد مرحوم (آصف سادس) نیز خود ان کے دور میں نہایت وفاداری اور خیر خواہی سے خدمات انجام دی ہیں۔ چنانچہ انہوں نے فریدوں الملک کی ان خدمات کے صلے میں اپنی سالگرہ (یکم رجب ۱۳۳۶ھ) کے موقع پر ان کی دو پوتیوں "فیروزہ" اور "روشن" کے نام ایک سو پچیس روپے کلدار فی کس بطور وظیفہ رعایتی تاحیات جاری کئے اس سلسلے میں آصف سابع کا حکم مورخہ ۱۶/ اپریل ۱۹۱۸ء جاری ہوا۔

آصف سابع نے فرمان مورخہ ۲۵ سپتمبر ۱۹۱۴ء میں فریدون الملک کی گراں قدر خدمات کا بہت اچھے الفاظ میں اعتراف کرتے ہوئے انہیں صدر المہام سیاسیات مقرر کیا۔ فریدوں الملک ریاست حیدرآباد کے اولین صدر المہام سیاسیات تھے۔ وہ وظیفہ حسن خدمت پر

سبکدوش ہونے تک اس عہدے پر فائز رہے۔آصف سابع نے فریدوں الملک کے اصرار پر انہیں وظیفے پر سبکدوش ہونے کی منظوری دی اور ان کے وظیفے میں ۵۰۰ روپے کا اضافہ منظور کیا۔اس بارے میں جو فرمان جاری ہوا تھا اس میں وہ لکھتے ہیں کہ فریدون الملک بہادر نے مدت دراز تک بڑی جانفشانی، وفاداری اور خیر خواہی کے ساتھ خدمات انجام دی ہیں جن کی وہ دل سے قدر کرتے ہیں۔انہیں افسوس ہے کہ فریدوں الملک کو پیرانہ سالی کی وجہ سے مجبوراً اور بادل نخواستہ وظیفہ پر سبکدوش کرنا پڑا۔فریدون الملک کی نمایاں اور اہم خدمات بنظر استحسان دیکھی گئیں اسی لیے وہ خاص طور پر فریدون الملک کے وظیفہ میں ۵۰۰ روپے ماہانہ کا اضافہ کرتے ہیں (فریدوں الملک کو از روئے قاعدہ ایک ہزار روپے کے وظیفے کا استحقاق تھا) اس فرمان میں یہ وضاحت بھی کی گئی کہ فریدون الملک کو وظیفے کے علاوہ ایک ہزار روپے بطور ماہور خاص ملیں گے۔

جب فریدون الملک ملازمت سے سبکدوش ہوئے اس وقت وہ صدر المہام سیاسیات تھے۔کہا جاتا ہے کہ آصف سابع نے اس شرط پر فریدوں الملک کو سبکدوش ہونے کی اجازت دی تھی کہ وہ باب حکومت میں صدر المہام اختصاصی کے طور پر شریک رہیں گے۔باب حکومت کے قیام (نومبر ۱۹۱۹ء) پر اس کے اولین صدر نشین (صدر اعظم) سر علی امام مقرر ہوئے اور فریدوں الملک صدر المہام اختصامی کی حیثیت سے اس میں شامل کئے گئے۔سر علی امام صدر اعظم کے دورہ یورپ اور علالت کے دوران فریدون الملک کو نائب صدر اعظم بنایا گیا۔سر علی امام کے مستعفیٰ ہونے پر فریدون الملک منصرم صدر اعظم بنائے گئے اور وہ اس عہدے پر ۱۹۲۴ء تک فائز رہے۔وہ کافی ضعیف ہوگئے تھے اور بتقاضائے سن بیمار رہنے لگے تھے اس لئے انہوں نے درخواست کی کہ انہیں منصرم صدر اعظم کے اہم عہدے کی ذمہ داریوں اور کام کے بار سے سبکدوش کیا جائے۔آصف سابع نے فرمان مورخہ ۳۱ مارچ ۱۹۲۴ء کے ذریعے ان کی درخواست منظور کرتے ہوئے لکھا کہ اگرچہ فریدوں الملک بہادر منصرم صدر اعظم کے فرائض سے سبکدوش کئے جا رہے ہیں تاہم کابینہ میں ان کی حیثیت جو صدر المہام اختصامی کی ہے وہ تاحیات باقی رہے گی۔آصف سابع نے اس یقین کا بھی اظہار کیا کہ فریدوں الملک حکومت کو اپنی دیرینہ تجربے اور صائب رائے سے مستفید ہونے کا موقع دیتے رہیں گے۔

فریدوں الملک بہادر کی وفات پر آصف سابع کے احکام کی تعمیل میں حکومت ریاست

حیدرآباد کی جانب سے حسب ذیل جریدہ مورخہ ۳دسمبر ۱۹۲۸ء شائع ہوا۔

"سر فریدوں الملک کا انتقال سرکار عالی کے لئے ایک خطیر نقصان ہے۔سر فریدوں الملک نے ابتداء ملازمت سے ان کے آخر وقت تک سرکاری خدمات کو کمال خیر خواہی سے انجام دیا۔ان کی عقیدت ذات شاہانہ سے ہمیشہ لائق عزت رہی ہے۔سرکاری خدمات جو زائد از ستاون سال سر فریدوں الملک نے مختلف حیثیتوں میں جیسے کہ تحصیلداری ، مہتمی بندوبست ،اول تعلقداری ،ناظم بندوبست ،چار مدار المہاموں کے آفیشل پرائیوٹ سکریٹری ، مشیر مدار المہام ، صدر المہام سیاسیات ،نائب صدر اعظم ، صدر اعظم اور صدر المہام احتصامی انجام دیئے ہیں وہ ہمیشہ گورنمنٹ کے نزدیک نظر استحسان اور پبلک میں نظر عزت سے دیکھے گئے ہیں ۔سر فریدوں الملک کے انتقال پر گورنمنٹ اظہار افسوس و رنج کرتی ہے اور ان کی نظیر کو دوسرے نوخیز عہدیداروں کے لئے ایک لائق تقلید نمونہ سمجھتی ہے"۔

-----------

## ماخذ

۱) مہدی علی (محسن الملک) ، سروے اینڈ سٹلمنٹ کمشنر کی رپورٹ مورخہ یکم اگسٹ ۱۸۸۲ء جو حسب ذیل کتاب میں شامل ہے۔

Hyderabad Affairs, Vol. VI, Part II, Bombay, 1883

2) Instalment No. 80, List No. 5, S.No. 401

مقدمہ ۔اجرائی ماہوار خاص بنام فریدوں الملک

3) Instalment No. 80, List No. 5, S.No. 461

مقدمہ ۔اجرائی ماہوار خاص بنام فیروزہ و روشن نبیری سر فریدوں الملک بہادر

4) Instalment No. 79, List No. 3, S.No. 883

مقدمہ ۔فریدوں جی کی وظیفہ کی نسبت

۵) فریدوں الملک کے انتقال پر حکومت ریاست حیدرآباد کا اظہار تاسف مطبوعہ جریدہ اعلامیہ مورخہ ۳ڈسمبر ۱۹۲۸ء

کنگ کوٹھی

مدار المہام سالار جنگ بہادر

میں دیکھتا ہوں اکثر اہم تعطیلات میں بھی فریدوں جنگ بہادر اپنا مفوضہ کام مستعدی سے انجام دیا کرتے ہیں جس کی میں کچھ قدر کرتا ہوں۔ اور یہ میں نے انکو (عماد الملک بہادر کے سوا) تمہارے ساتھ کام کرنے کیلئے مقرر کیا ہے اسکی وجہ ہے انکو علاوہ اپنے مفوضہ کام کے ایک دوسرا خاص کام بھی کرنا پڑتا ہے جو انکے اس عالم پیری میں بہت زیادہ ہے اس لئے میں نے آج کی تاریخ سے ڈیڑھ سو روپیہ انکی ماہوار خاص میں اضافہ کیا ہے۔ اور یہ ماہوار خاص علاوہ منصب کے تا حیات جاری [illegible]
اسکی اطلاع انکو دیدی جاوے۔ حکم

۱۳ محرم الحرام ۱۳۳۱ھ۔ دوشنبہ



کنگ کوٹھی

مدار المہام سالار جنگ بہادر

چونکہ دوسرے معتمدین جو ازروئے سروس درجہ ایک فریدون جنگ بہادر کے جونیئر ہیں انکی ماہوار فریدون جنگ بہادر کی ماہوار سے بڑھی ہوئی ہے تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ فریدون جنگ بہادر کی ماہوار میں اپنے سے چھوٹے رہیں لہذا میں مناسب سمجھتا ہوں کہ میری تخت نشینی کی یادگار میں فریدون جنگ بہادر کی ماہوار خاص میں حکم ہذا کی تاریخ سے اور ڈھائی سو روپیہ ماہانہ کا اضافہ کروں تاکہ انکی ماہوار بھی مثل دیگر دوسرے معتمدین کے تین ہزار روپیہ ہو جائے۔ نظر براں اسکے متعلق جلد انتظام مناسب عمل میں آوے اور اسکی اطلاع فریدون جنگ بہادر کو کر دی جائے۔

۹ رمضان المبارک ۱۳۳۱ھ یوم سہ شنبہ



کنگ کوٹھی

مدارالمہام صاحب سالار جنگ بہادر

مجھکو بخوبی معلوم ہے کہ میرے والد مرحوم کے وقت میں فریدون جنگ بہادر ایک زمانہ تک اپنے نازک
خدمات کو کس عمدگی و خیرخواہی سے انجام دئیے ہیں جنکی وجہ حضرت مرحوم انسے بہت خوش رہے - اور اب بھی میں
دیکھتا ہوں کہ میری تخت نشینی کے زمانہ سے اپنے خدمات کو وہ نہایت جانفشانی و خیرخواہی سے انجام دے رہے ہیں -
چونکہ خیرخواہوں کی قدردانی شعار سلاطین آصفیہ ہے اسلئے میں مناسب سمجھتا ہوں کہ معتمدین میں اونکو کوئی
خصوصیت حاصل ہو - نظر بران میں نے اونکے پوزیشن و پوسٹ کے لحاظ سے اونکو (پولیٹکل صدرالمہام دیوانی) کے
لقب سے ملقب کیا ہے - اور یہ دوسرے معتمدین کے لئے آئندہ نظیر نہیں ہو سکتی - پس اسکا اعلان بذریعہ
جریدۂ غیر معمولی شایع کردیا جائے -

۴ ذیقعدہ ۱۳۳۲ھ - جمعہ

۵۲۳

26 SEP 1914

کنگ کوٹھی

# فرمان

سرفریدون الملک بہادر نے جس جانفشانی ۔ وفاداری ۔ وخیر خواہی سے ایک مدت دراز تک سیاسی خدمات انجام دئیے ہین انکی مین دل سے قدر کرتا ہون ۔ اور مجھے افسوس ہے کہ اونکی پیرانہ سالی کی وجہ سے مجھے مجبوراً اونکو وظیفہ دینا ہوا ۔ (گو میرا خیال تھا کہ ابھی اور چند روز تک انکو برسر خدمت رکھون) ۔ زمانہ گذشتہ مین میرے والد مرحوم کے وقت اور (۷) سال سے میری تخت نشینی کے زمانہ سے انہون نے خاص خاص موقعون پر جو نمایان خدمات انجام دئے تھے وہ بنظر استحسان دیکھے گئے اور یہی باعث تھا کہ مین خاص طور پر صمار کا اضافہ انکے وظیفہ مین منظور کرتا ہون علاوہ الـ وظیفہ (جسکا استحقاق اونکو ازروے قاعدہ ہے) و الـ ماہوار خاص ہے یعنے جملہ وظیفہ کی مقدار اعـ صمار کلدار ہوگی ۔ اور مجھے امید قوی ہے کہ باوجود وہ خدمت سے علیحدہ ہونے کے وہی جان نثاری وخیر خواہی مالک وملک کو اپنا مطمح نظر رکھکر اپنے چند انفاس آخری تک کام کرینگے ۔ جو باعث میری خوشنودی کا ہوگا ۔ آخر مین بادل ناخواستہ مین اونکا وظیفہ منظور کرتا ہون ۔" دستخط مبارک اعلیحضرت قدر قدرت مدظلہ

شرح دستخط امین جنگ

سید خورشید علی

مددگار معتمد فینانس

فخر الدین احمد

معتمد فینانس

# گاندھی جی کا دورہ حیدرآباد

گاندھی جی نے ۶۵ سال قبل ۱۹۳۴ء میں حیدرآباد کا دورہ کیا تھا۔ ان کا قیام سروجنی نائیڈو کی رہائش گاہ گولڈن تھری شولڈ واقع نامپلی اسٹیشن روڈ پر تھا۔ گاندھی جی کے اس دورے کا ہریجن سدھار تحریک کے سلسلے میں اہتمام کیا گیا تھا۔ اس طرح اس دورے کا ایک اہم مقصد یہاں ہم خیال عوامی شخصیتوں سے ملاقات کرنا اور کسی نہ کسی طرح عوام سے رابطہ پیدا کرنا بھی تھا۔ ریاست حیدرآباد اس زمانے میں برطانوی ہند کی ایک دیسی ریاست تھی۔ گاندھی جی کے اس دورے سے متعلق راز کی جو مسل آندھراپردیش اسٹیٹ آرکائیوز اینڈ ریسرچ انسٹیوٹ کے محافظ خانے کے لاتعداد کاغذات سے دستیاب ہوئی ہے اس کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ اس زمانے میں برطانوی ہند کی مرکزی حکومت کے زیر اثر اور خود ریاست کی اپنی داخلی صورت حال کے تقاضوں کے مدنظر عوامی شخصیتوں کی مصروفیات پر کس قسم کی تحدیدات عائد کی جاتی تھیں۔ اس مسل سے اس بات کا بھی پتہ چلتا ہے کہ گاندھی جی نے ۱۹۳۴ء سے پانچ سال قبل یعنی ۱۹۲۹ء میں بھی حیدرآباد کا دورہ کیا تھا لیکن یہ مضمون صرف ۱۹۳۴ء کے دورے کے تعلق سے متذکرہ بالا راز کی مسل سے حاصل ہونے والے مواد کی بنیاد پر قلم بند کیا گیا ہے جس کی وجہ سے گاندھی جی کی حیدرآباد میں آمد اور ان کی مصروفیات کی نسبت کی گئی سرکاری کارروائی اور دورہ حیدرآباد کے موقع پر پیش آنے والے واقعات کے بارے میں پہلی بار اہم معلومات سامنے آرہی ہیں۔ اس راز کی مسل میں موجود مواد کا ترتیب وار خلاصہ ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔

وامن نائک، صدر نشین ہریجن سیوا سنگھ نے اپنے ایک مکتوب مورخہ ۱۲۸سفندار ۱۳۴۳ف م ۳۰ جنوری ۱۹۳۴ء کے ذریعے راجا وینکٹ راما ریڈی بہادر کوتوال بلدہ کو لکھا تھا کہ مہاتما گاندھی ہریجن تحریک یعنی چھوت چھات کو دور کرنے کی غرض سے حیدرآباد تشریف لارہے ہیں جو ایک سوشیل کام ہے۔ پبلک میٹنگ میں اڈریس پیش کرنے کے سواء کوئی تقریر نہیں ہوگی اور اڈریس کے جواب میں مہاتما جی اچھوت ادھار کی نسبت ہی لوگوں کو توجہ دلائیں گے۔ طلبہ بھی اپنے طور پر علحدہ اڈریس پیش کرنا چاہتے ہیں اس لئے ان کو موقع دیا جارہا ہے۔ ان کو بھی مہاتما جی ہریجن ادھار کے کام میں دلچسپی لینے کے لئے نصیحت فرمائیں گے

اور گاندھی جی خواتین کو بھی اس بارے میں نصیحت کریں گے ۔اس کے علاوہ سلطان بازار میں جو کھادی کی دکان ہے اس کی ایک شاخ چار کمان میں قائم کر کے اس کا افتتاح گاندھی جی سے کرایا جائے گا۔اس کے سواء کوئی اور کام پروگرام میں شامل نہیں ہے ۔اس لئے امید ہے کہ اجازت مرحمت فرمائی جائے گی۔

کوتوال بلدہ نے اپنے مراسلے مورخہ ۳۰ جنوری ۱۳۳۴ء موسومہ معتمد عدالت و کوتوالی و امور عامہ کے ساتھ وامن نائک کا مکتوب منسلک کرتے ہوئے لکھا کہ پبلک میٹنگ کی اجازت دینے میں کوئی امر مانع نہیں پایا جاتا کیوں کہ یہ ہریجنوں کی بہبودی کا کام ہے لیکن اڈریس پیش کرنے کا مسئلہ غور طلب ہے ۔طلبہ کی جانب سے بھی علحدہ اڈریس پیش ہوگا۔ اس کے متعلق ناظم تعلیمات کو توجہ دلانا مناسب ہوگا کہ طلبہ اس میں حصہ نہ لیں کیوں کہ یہ نیم پولیٹکل امر ہے ۔بمقام لنگم پلی ہریجن سیوا سمیتی کا افتتاح بھی ہوگا جو ایک سوشیل کام ہے۔ اس کی اجازت دینے میں بھی بظاہر کوئی امر مانع نہیں پایا جاتا۔بہر حال جن امور کے متعلق حکم ہوگا اس پر حسبہ عمل کیا جائے گا۔اس سے ایک روز قبل ہی کوتوال بلدہ نے اپنے ایک مراسلے کے ذریعہ یہ اطلاع دی تھی کہ گاندھی جی ۱۸ فبروری ۱۹۳۴ء کو آٹھ بجے صبح حیدرآباد پہنچ رہے ہیں ۔

گاندھی جی کو حیدرآباد آنے کی اجازت دینے کے بارے میں حکومت ریاست حیدرآباد کے ارباب ذمہ دار میں اختلاف رائے تھا۔معتمد عدالت و کوتوالی اور صدر ناظم کی رائے تھی کہ گاندھی جی کو حیدرآباد آنے کی اجازت نہیں دی جانی چاہیے اگر چہ ان کا قیام صرف پانچ گھنٹے رہے گا لیکن اپنا جو اثر وہ چھوڑ جائیں گے وہ عرصے تک قائم رہے گا۔ صدر المہام کوتوالی نے رائے دی کہ گاندھی جی کی آمد پر امتناع عائد کرنا مناسب نہیں البتہ چند شرائط کا عائد کرنا مناسب رہے گا۔مہدی یار جنگ ، صدر المہام سیاسیات نے یہ رائے تحریر کی کہ گاندھی جی کے پروگرام کے سلسلے میں روک ٹوک اور قیود عائد کرنے سے بہتر یہ ہوگا کہ انہیں آنے کی اجازت نہ دی جائے ۔انہوں نے اپنے پرچہ اختلاف رائے میں لکھا" میں بذات خود گاندھی جی کے آنے کے خلاف نہیں ہوں بلکہ میں ان شروط کے ساتھ جو عائد کی گئی ہیں ان کے آنے سے ان کا نہ آنا بدرجہا بہتر سمجھتا ہوں ۔مطلب یہ ہے کہ ایک مرتبہ جب وہ آجائیں گے اور ان کو دیکھ کر عوام الناس میں جوش اور ولولہ پیدا ہوگا اس وقت جلوس کو روکنا اور ان کو تقریر بھی نہ کرنے دینا رعیت کی نظروں میں رعیت کی عدم آزادی کی ایک بین دلیل اور چشم دید نظیر ہوگی اور لوگوں میں اس سے بددلی پیدا ہوگی جس سے مخالفین کو ایجی ٹیشن کے لئے بہترین

موقع ملے گا۔ سب سے بہتر یہ ہوتا کہ ان کو تقریر اور جلوس کی اجازت دی جاتی" شنو کس ٹرنچ، صدر المہام کوتوالی نے مہاراجا سر کشن پرشاد، صدر اعظم کے نام ایک نوٹ (راز) روانہ کیا جس میں گاندھی جی کے مجوزہ دورے کے سلسلے میں مزید چند تجاویز پیش کی گئی تھیں۔ اس نوٹ میں یہ اطلاع بھی درج تھی کہ گاندھی کے پروگرام میں کچھ تبدیلی ہوئی ہے اور وہ ۱۸ فبروری کی بجائے ۹ مارچ کو حیدرآباد پہنچنے والے ہیں۔ یہ کارروائی باب حکومت کے اجلاس منعقدہ ۱۳ فبروری ۱۹۳۴ء میں پیش ہوئی جس میں یہ قرارداد منظور کی گئی۔ "سوائے معزز رکن تعمیرات (عقیل جنگ بہادر) کے جن کی رائے میں گاندھی جی کو یہاں آنے کی اجازت نہیں دینی چاہیے بقیہ سب کے اتفاق سے قرار پایا کہ شرائط مندرجہ نوٹ معزز رکن کوتوالی مورخہ ۵ فبروری ۴۳ف کے مطابق گاندھی جی کو بلدہ آنے کی اجازت دی جائے۔" باب حکومت کی اس قرارداد کی منظوری کے بعد معتمد عدالت و کوتوالی و امور عامہ نے اپنے مراسلے مورخہ ۱۷ فبروری ۱۹۳۴ء کے ذریعے کوتوال بلدہ کو لکھا کہ "گاندھی جی کے دورہ حیدرآباد کے موقع پر صرف ایک جلسہ کی اجازت دی جاتی ہے جو ویوک وردہنی تھیٹر کی بجائے لنگم پلی میں منعقد ہو اور اس جلسہ میں مہاتما گاندھی کو اس شرط سے تقریر کرنے کی اجازت دی جائے کہ وہ اس تقریر میں سیاست سے دور رہیں اور اپنی تقریر کو صرف ہریجن تحریک تک محدود رکھیں۔ اس جلسے میں ایک اڈریس پبلک کی جانب سے پیش کرنے کی اجازت دی جاتی ہے اور اڈریس کا کوئی تعلق سیاست سے نہ ہونا چاہیے اور اس کو انعقاد جلسہ سے ایک ہفتہ قبل بغرض منظوری حکومت میں پیش کیا جائے۔

۹ مارچ ۱۹۳۴ء کو گاندھی جی کی حیدرآباد میں مصروفیات کے سلسلے میں جو پروگرام بنایا گیا تھا وہ حکومت کو پیش کیا گیا جس میں صدر المہام کوتوالی نے چند ترمیمات کیں جنہیں باب حکومت کے اجلاس میں منظور کیا گیا اور حسب ذیل تفصیلی مرمہ پروگرام کی منظوری کی اطلاع بذریعہ مراسلہ مورخہ ۷ مارچ ۱۹۳۴ء کوتوال بلدہ کو دی گئی اور ہدایت دی گئی کہ شرائط کی پوری پابندی کے ساتھ نگرانی کی جائے۔

(۱) اسٹیشن سے کوئی جلوس نہیں نکلنا چاہیے۔ گاندھی جی اسٹیشن سے قیام گاہ (گولڈن تھری شولڈ) اور وہاں سے میدان ویوک وردہنی تھیٹر جائیں گے۔ ان کے اسٹیشن سے روانگی کے پانچ منٹ بعد دوسری موٹریں جانی چاہیں۔ (۲) لنگم پلی کی بجائے ویوک وردہنی تھیٹر میں پبلک کی جانب سے کیسہ زر اور اس اڈریس کو پیش کرنے کی اجازت دی جاتی ہے جس کا مسودہ وصول ہو چکا ہے (۳) طلبہ کی جانب سے کوئی اڈریس وغیرہ کہیں بھی پیش نہ ہونا چاہیے

(۴) گاندھی جی دس بجے سے دو بجے تک گولڈن تھری شولڈ میں آرام لیں ،یہاں کوئی فنکشن نہ ہو (۵) گلزار حوض کے پاس کھادی کی دکان کے افتتاح کی اجازت نہیں دی جاتی ہے۔(۶) ہریجن بستی اور مہادیالیہ واقع لال دروازہ کے معائنے اور شانتی سماج واقع مہاراج گنج اور ہندی لائبریری واقع حشمت گنج سلطان بازار جانے کی اجازت دی جاتی ہے۔ان مقامات پر کوئی پبلک فنکشن نہیں ہوگا(۷) عورتوں کو علحدہ جلسہ کرنے کی اجازت نہیں دی جاسکتی۔صبح میں ویوک وردہنی تھیٹر میں جو اڈریس پبلک کی جانب سے ہوگا اس کے بعد عورتیں بھی جلسہ کرسکتی ہیں۔(۸) ہریجنوں سے بمقام آدی ہندو سوشیل سروس لیگ بلڈنگ ملاقات کرنے کی اجازت دی جاتی ہے۔یہاں کوئی پبلک میٹنگ نہیں ہونی چاہیے۔

گاندھی جی کی آمد کے سلسلے میں شہر میں جو سرگرمیاں جاری تھیں اس بارے میں کوتوال بلدہ کی جانب سے وقتاً فوقتاً معتمد عدالت و کوتوالی و امور عامہ کو اطلاعات فراہم کی جارہی تھیں جن میں چند اطلاعات مندرجہ ذیل ہیں۔

ایک مراسلے میں یہ لکھا گیا تھا کہ مس پدمجا نائیڈو نے گاندھی جی کو بذریعہ تار اطلاع دی ہے کہ یہاں سے زیادہ سے زیادہ پانچ ہزار روپے چندہ جمع کرکے بھیجا جائے گا۔اگر گاندھی جی آنا چاہتے ہیں تو تاریخ کا تعین کرکے مطلع کریں ورنہ تشریف نہ لانے کی صورت میں جمع کردہ رقم ان کے پاس بھیج دی جائے گی۔ایک اور مراسلے کے ذریعے ہریجن سیوک سنگھ کی جانب سے انگریزی میں اپیل شائع کرنے اور تقسیم کرنے کی اطلاع دی گئی تھی جس میں استقبالیہ کمیٹی میں شریک ہونے ،گاندھی جی کا شایان شان خیر مقدم کرنے اور ہریجن سدھار جیسے اعلیٰ مقصد کے لئے چندہ دینے کی درخواست کی گئی تھی۔ایک مراسلے میں یہ اطلاع درج تھی کہ آریہ سماج ہفتہ وار ویدک آدرش جس کے ایڈیٹر وغیرہ کے تمام فرائض درپردہ مسٹر نریندر پرشاد سکسینہ انجام دیتے ہیں گاندھی جی کی آمد کے موقع پر ایک اسپیشل نمبر شائع کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں جس میں ہریجن تحریک سے متعلق یہاں کے مقامی لیڈروں کے مضامین ہونگے۔ممکن ہے کہ دوسرے چند اخبار بھی اسپیشل نمبر شائع کریں۔

گاندھی جی نے مقررہ تاریخ یعنی ۹ مارچ ۱۹۳۴ء کو حیدرآباد کا دورہ کیا تھا اور یہاں مختلف پروگراموں میں حصہ لیا تھا لیکن اس دورہ کے تعلق سے بعض بیرونی اخبارات بشمول روزنامہ ہندو مدراس میں جو خبریں شائع ہوئی تھیں ان سے یہ تاثر پیدا ہورہا تھا کہ پولیس کی روک ٹوک کی وجہ سے گاندھی جی کو اپنا دورہ حیدرآباد منسوخ کرنا پڑا تھا لیکن کوتوال بلدہ نے روزنامہ ہندو مدراس میں شائع شدہ خبر کے سلسلے میں ایک مراسلہ مورخہ ۲۱ مارچ ۱۹۳۴ء

معتمد عدالت و کوتوالی و امور عامہ کو روانہ کیا تھا جس میں کوتوال بلدہ نے اس خبر کو حقیقت سے بعید قرار دیتے ہوئے تفصیلی وضاحت کی تھی۔اس مراسلے کا خلاصہ درج ذیل ہے۔

اخبار ہندو مدراس مورخہ ۱۰ مارچ ۱۹۳۴ء میں جو خبر گاندھی جی کے تنسیخ پروگرام سے متعلق شائع ہوئی ہے وہ درحقیقت صحیح نہیں ہے بلکہ اس بارے میں صحیح واقعات یہ ہیں کہ باب حکومت کے فیصلے کی بناء پر جو پروگرام منظور کیا گیا تھا اس میں گاندھی جی کے کھادی بھنڈار واقع چار کمان کو جانے اور معائنہ کرنے کا تذکرہ نہیں تھا اور اس منظورہ پروگرام کے بموجب متعلقہ افراد کو احکام جاری کئے گئے تھے اور انتظامات عمل میں لائے گئے تھے۔ مسٹر وامن نایک کو ان کی درخواست کے جواب میں منظورہ پروگرام کی اطلاع دے کر اس کی پابندی کے لئے لکھ دیا گیا تھا لیکن ۸ مارچ ۱۹۳۴ء یعنی گاندھی جی کی آمد سے ایک روز قبل سات بجے شام وامن نائک کے پاس سے ایک دوسرا مرمہ پروگرام Revised Programme بغیر کسی تحریری درخواست کے وصول ہوا۔ اس پروگرام میں گاندھی جی کے کھادی بھنڈار واقع چار کمان اور ہریجن ہاسٹل واقع لنگم پلی جانے کا ذکر تھا۔ یہ پروگرام اسی شب صدر المہام کوتوالی کے ملاحظہ میں پیش کیا گیا۔ اس پروگرام میں بمقابلہ منظورہ پروگرام کے زائد اندراجات تھے جن کے بارے میں صدر المہام کوتوالی نے کہا کہ باب حکومت کی منظوری کے بغیر منظورہ پروگرام میں کوئی تبدیلی نہیں ہوسکتی اور چونکہ یہ پروگرام بہت دیر سے وصول ہوا ہے اس لئے منظورہ پروگرام کی پوری پابندی ضروری ہے۔ البتہ تبدیلی اوقات میں کوئی امر مانع نہیں۔ کوتوال بلدہ نے ان احکام کی اطلاع مسٹر وامن نائک کو بذریعہ ٹیلی فون دیدی اور منظورہ پروگرام کی پابندی کو ضروری قرار دیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ مسٹر وامن نائک کو کچھ غلط فہمی ہوئی جو انہوں نے گاندھی جی کو کھادی بھنڈار واقع چار کمان لے جانا چاہا جو کہ گاندھی جی کے دورے کے مقررہ راستہ پر نہیں تھا جس پر مقامی پولیس آفیسر نے مسٹر وامن نائک سے یہ کہدیا کہ کھادی بھنڈار کا معائنہ پروگرام میں شامل نہیں ہے۔ چنانچہ گاندھی جی ہندو مہاودیالیہ واقع لال دروازہ جاکر بعد معائنہ راست مسز سروجنی نائیڈو کے مکان واپس ہوئے جس سے پروگرام کو منسوخ کرنا ظاہر ہوا لیکن جب کوتوال بلدہ کو جو گاندھی جی کے اس دورے کے موقع پر منظورہ مقامات کی گشت بغرض نگرانی کر رہے تھے پتہ چلا کہ گاندھی جی نے اپنا پروگرام منسوخ کر دیا ہے تو وہ سیدھے گاندھی جی سے ملاقات کے لئے مسز سروجنی نائیڈو کے مکان کو گئے اور گاندھی جی کو ہریجن سیوک سمیتی کے کارپردازوں کی جانب سے کی گئی کارروائی اور سرکاری احکام سے واقف کروایا جس سے

گاندھی جی ہر طرح مطمئن ہوئے لیکن گاندھی جی نے کہا کہ صبح کی مصروفیات پر اب عمل کرنا محال ہے اس لئے سہ پہر کی مصروفیات کو جاری رکھا جائے گا یعنی پبلک میٹنگ وغیرہ کی تکمیل کی جائے گی جس میں وہ لوگ بھی شریک ہو سکتے ہیں جو گاندھی جی کی صبح کی مصروفیات کے منسوخ ہونے کی وجہ سے محروم رہ گئے تھے۔ گاندھی جی کے سہ پہر میں جو پروگرام مقرر تھے ان میں شرکت کے بعد شام میں گاندھی جی سکندرآباد چلے گئے۔

کوتوال بلدہ کے اس مراسلے سے حکومت ریاست حیدرآباد کے اس موقف کی وضاحت ہوتی ہے کہ گاندھی جی کو منظورہ پروگرام پر عمل کرنے سے روکا نہیں گیا تھا اور اس پر تحدیدات عائد نہیں کی گئی تھیں البتہ جو مصروفیات منظورہ پروگرام میں شامل نہیں تھیں ان کی حد تک گاندھی جی کو روکا گیا تھا کیوں کہ حکومت اور پولیس کی جانب سے ان زائد مصروفیات کے سلسلے میں درکار بندوبست نہیں کیا گیا تھا۔

---

## ماخذ

مسل ۴۳/۵۹ مرتبہ دفتر معتمد سرکار عالی صیغہ عدالت و تو کوالی و امور عامہ (راز کوتوالی)
مقدمہ :- تحریک کوتوال صاحب بلدہ نسبت انتظامات۔ کٹنگ اخبار فری پریس نسبت مہاتما گاندھی کا دورہ کرناٹک و ورود حیدرآباد

# مولانا شوکت علی اور ریاست حیدر آباد

مولانا شوکت علی اور مولانا محمد علی ، علی برادران کے نام سے بھی مشہور تھے ۔ یہ دونوں بھائی ذیلی براعظم ہندوستان کی جدوجہد آزادی کے دو اہم کردار ہیں ۔ گاندھی جی اور دوسرے اہم قائدین سے ان کے نہایت قریبی تعلقات تھے ۔ علی برادران میں مولانا شوکت علی بڑے بھائی تھے ۔ سابق ریاست حیدر آباد کے آخری حکمران نواب میر عثمان علی خان آصف سابع اپنے دونوں لڑکوں اعظم جاہ اور معظم جاہ کے ازدواجی رشتے خلیفہ ترکی کے خاندان میں طے کروانا چاہتے تھے اور انہوں نے اپنے بڑے فرزند کا رشتہ طے کروانے کے لئے مولانا شوکت علی کی خدمات سے استفادہ کیا تھا ۔ مولانا نے آصف سابع کی خواہش اور ہدایت کے مطابق ان کے بڑے فرزند اور ریاست کے ولی عہد اعظم جاہ کا رشتہ خلیفہ ترکی سلطان عبدالمجید خان افندی کی اکلوتی صاحبزادی سے طے کروایا تھا ۔ مولانا شوکت علی کی اس خدمت کے صلے میں اور ان کی ذی حیثیت شخصیت کا خیال کرتے ہوئے آصف سابع نے ان کے نام دوسری جنگ عظیم سے قبل دو سو روپے ماہانہ گراں قدر وظیفہ جاری کیا تھا ۔ یہی نہیں بلکہ استقدای اثر سے اس وظیفے کا بقایا بھی ادا کیا گیا اور مولانا شوکت علی کی رحلت کے بعد اس وظیفے کا ایک حصہ ان کے خاندان کی امداد کے لیے ادا کیا جاتا رہا ۔ آندھرا پردیش اسٹیٹ آرکائیوز اینڈ ریسرچ انسٹیٹوٹ کے ریکارڈز کی چھان بین کے بعد راز کی ایک مسل سے یہ مواد پیش کیا جارہا ہے جس سے اس بات کا بخوبی اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ آصف سابع اور ان کی حکومت کی جانب سے مستحق اور برگزیدہ شخصیتوں کے ساتھ کس سخاوت اور دردمندی کا برتاؤ کیا جاتا تھا ۔ یہ ایسے حقائق ہیں جن سے شاید ہی کوئی واقف ہو کیونکہ اس تعلق سے کوئی مستند مواد شائع نہیں ہوا ہے ۔ مولانا شوکت علی کو مالی امداد جاری کرنے کی کارروائی کا خلاصہ کچھ اس طرح ہے ۔

نواب میر عثمان علی خاں آصف سابع نے حسب ذیل فرمان مورخہ ۱۵/ مارچ ۱۹۳۶ء کے ذریعے شوکت علی کے نام تاحیات مالی امداد جاری کرنے کا خیال ظاہر کرتے ہوئے کونسل (کابینیہ) کی رائے طلب کی ۔

"مولوی شوکت علی نے سینیر پرنس کی نسبت خلیفہ ترکی کی صاحبزادی سے قرار دینے کے متعلق میری ہدایات کے مطابق جو کچھ قابل قدر خدمات انجام دی تھیں اس سے غالباً کونسل ناواقف نہیں ہے اور اس وقت مولوی صاحب سے میں نے وعدہ کیا تھا کہ وہ اطمینان کرلیں کہ جب وقت آئے گا اس کا کیا صلہ ملے گا میں ضرور غور کروں گا۔ چنانچہ دہلی میں جب یہ مجھ سے خانگی میں ملنے آئے تو ایک طرح سے میرے وعدہ کی یاد دہانی کی تھی اور دوسری طرف اپنی مالی مشکلات کا بھی تذکرہ کیا تھا۔ الحاصل اس بنا پر لکھتا ہوں جب کہ ریاست حیدرآباد نے محض رعایت کی بناء پر کئی اشخاص کو معقول وظیفے دئے ہیں (بغیر اس لحاظ کے کہ انہوں نے کوئی خدمات بھی ملک و مالک کی بجالائے ہیں یا نہیں) تو کوئی وجہ نہیں ہے کہ اس شخص کو صلے سے محروم کیا جائے جو کہ درحقیقت اپنی بساط کے موافق اپنے قول و فعل سے بکار آمد ہونا کا ثبوت دیا ہے۔ پس مناسب ہوگا کہ اس تاریخ سے جب کہ برادران والا شان بعد عقد نائیس (جنوبی فرانس) سے حیدرآباد مراجعت کئے ہیں مولوی صاحب کے نام دو سو روپے کلدار (یعنی جنوری ۱۹۳۲ء سے) اذوقہ تاحیات جاری کیا جائے جو کہ اس وقت ان کی بہت امداد کا باعث ہوگا۔ مجھے امید ہے کہ کونسل کو میری رائے سے پورا اتفاق ہوگا۔ بعد ختم تعطیلات عشرہ محرم کونسل اپنی رائے سے متعلق عرض داشت میرے ہاں پیش کرے۔"

کونسل کو آصف سابع کی رائے سے پوری طرح اتفاق نہیں تھا چنانچہ اس نے اپنے ایک اجلاس میں یہ قرارداد منظور کی کہ مولانا شوکت علی صاحب کے سابقہ و حالیہ ریکارڈ کے مدنظران کے نام ایک سو روپے ماہانہ بطور اذوقہ تاریخ منظوری سے اجرا ہونا مناسب ہوگا نہ کہ استقدامی اثر سے۔ کونسل کی اس منظورہ قرارداد کو ایک عرضداشت مورخہ ۱۰/ جون ۱۹۳۶ء کے ذریعے آصف سابع کے ملاحظے اور احکام کے لیے پیش کیا گیا مگر اس عرضداشت پر جس میں کونسل کی قرارداد درج تھی آصف سابع کا کوئی فرمان صادر نہیں ہوا۔ اس سے یہ بات صاف ظاہر ہے کہ آصف سابع چاہتے تھے کہ کونسل ان کی رائے کے مطابق مولانا شوکت علی کے لئے استقدامی اثر کے ساتھ دو سو روپے ماہانہ وظیفہ کی سفارش کرے لیکن جب کونسل نے ایک

سو روپے ماہوار تاریخ منظوری سے جاری کرنے کی سفارش کی تو انہوں نے کونسل کی قرار داد کو منظوری نہیں دی ۔ اسی اثناء میں مولانا شوکت علی نے اپنے ایک مکتوب مورخہ ۱۴/ اگست ۱۹۳۷ء موسومہ صدر اعظم ریاست حیدر آباد میں لکھا "مجھ کو علم ہوا تھا کہ اعلیٰ حضرت حضور نظام نے از راہ ہمت افزائی اور قدر دانی میرے لیے دو سو روپے کلدار کا منصب مقرر فرمایا تھا اور وہ بھی یکم جنوری ۱۹۳۲ء سے جب کہ اعلیٰ حضرت کے حکم کے مطابق میں نے ہزہائنس پرنس کی شادی کا خلیفہ سلطان عبد المجید خان افندی کی صاحبزادی سے انتظام کرایا تھا ۔ خدائے برتر نے اس سعی میں کامیابی عطا فرمائی تھی اور میں اپنی بڑی خوش قسمتی سمجھتا ہوں کہ ایسا نیک کام سرانجام پایا" مولانا شوکت علی نے اپنے خط کے آخر میں لکھا کہ بعض وجوہ کی بناء پر آصف سابع کے فرمان کی اب تک تعمیل نہیں ہوئی ہے ۔ اس لیے درخواست ہے کہ اس بارے میں آصف سابع کا آخری حکم حاصل کر کے ان کے معاملے کا تصفیہ کر دیا جائے ۔ مولانا شوکت علی کا یہ خط باب حکومت کے اجلاس منعقدہ ۱۸/ اگست ۱۹۳۷ء میں پیش ہوا اور اس بارے میں باب حکومت نے یہ قرار داد منظور کی کہ کونسل مکرر غور کرنے کے بعد عرض کرتی ہے کہ اگر منشاء مبارک یہ ہے کہ یکم جنوری ۱۹۳۲ء ہی سے دو سو روپے ماہور وظیفہ جاری کر دیا جائے تو حسبہ تعمیل کی جائے گی ۔ سر اکبر حیدری، صدر اعظم نے اسی روز باب حکومت کی قرار داد ایک عرض داشت میں درج کر کے اسے آصف سابع کے احکام کے لیے پیش کیا ۔ آصف سابع نے اس عرض داشت پر اپنے فرمان مورخہ ۲۲/ اگست ۱۹۳۷ء کے ذریعے مولانا شوکت علی کے نام یکم جنوری ۱۹۳۲ء سے دو سو روپے کلدار جاری کرنے کی منظوری دیتے ہوئے یہ احکام بھی صادر کئے کہ بقایا کی رقم فینانس میں محفوظ رکھی جائے جس کی نسبت بعد میں حکم مناسب صادر کیا جائے گا ۔ بقایا کی رقم کی ادائی کے سلسلے میں کوئی تاخیر روا نہیں رکھی گئی اور صرف دو روز بعد ہی کاظم یار جنگ، چیف سکریٹری دفتر پیشی اور سر اکبر حیدری، صدر اعظم کو آصف سابع کے یہ احکام ملے کہ مولانا شوکت علی سے جو اس وقت حیدر آباد میں موجود تھے دریافت کیا جائے کہ اگر انہیں منظورہ ماہور کا بقایا ادا کر دیا جائے تو وہ اس رقم کو کس طرح استعمال کریں گے ۔ مولانا شوکت علی نے اس استفسار پر کاظم یار جنگ سے کہا کہ اس بارے میں آصف سابع کی خدمت میں عرض کیا جائے کہ وہ چند سال سے اپنا وقت قومی اور اسلامی خدمت کے بعد زراعت اور باغبانی میں صرف کر رہے ہیں اور انہوں نے اپنے فرزند کو

بھی اس کام میں مشغول کر دیا ہے ۔ انہوں نے بھوپال میں کچھ زمین خریدی ہے اور نواب بھوپال نے بھی کچھ اراضی ان کو دی ہے جس پر انہوں نے آم اور دیگر پھلوں کے ہزار درخت قرض لے کر لگائے ہیں ۔ ان زمینات پر باغبانی کے علاوہ زراعت بھی کی جارہی ہے ۔ آصف سابع کی جانب سے عنایت ہونے والی رقم میں سے وہ پہلے چار ہزار روپے کا مکان خرید کر اپنی بھاوج (اہلیہ مولانا محمد علی مرحوم) کی رہائش کے لئے دینا چاہتے ہیں ۔ بقیہ رقم وہ بعد ادائی قرضہ ، زراعت اور باغبانی پر صرف کریں گے جسے وہ تجارتی اصول پر چلارہے ہیں ۔ مولانا شوکت علی نے ایسا ہی جواب سراکبر حیدری صدر اعظم کو بھی دیا جس کی اطلاع سراکبر حیدری نے ایک مراسلے کے ذریعہ کاظم یار جنگ کو بھیج دی ۔ مولانا شوکت علی کے جواب سے آگاہ ہونے پر آصف سابع نے اپنے فرمان مورخہ ۲۶ اگسٹ ۱۹۳۷ء کے ذریعے مولانا شوکت علی کو یکم جنوری ۱۹۳۲ء سے دو سو روپے کلدار ماہوار کے حساب سے بقایا کی رقم ایصال کرنے کے احکام صادر کئے ۔ اس فرمان کی تعمیل میں مولانا شوکت علی کو ساڑھے پانچ سال سے زیادہ مدت کا بقایا ادا کیا گیا ۔ مولانا نے ماہانہ وظیفہ صرف ایک سال دو ماہ تک حاصل کیا کیونکہ نومبر ۱۹۳۸ء میں ان کا انتقال ہو گیا ۔ ان کے انتقال پر ان کے فرزند زاہد علی نے سراکبر حیدری کو لکھا کہ وہ اپنے والد کے انتقال کے باعث ناقابل بیان پریشانیوں میں مبتلا ہیں ۔ ان کے وسیع خاندان کے لیے ان کے والد ہی ذریعہ پرورش تھے اور ان کے انتقال پر ان کے تمام ذرائع آمدنی یکایک رک گئے ہیں ۔ انہوں نے یہ بھی لکھا کہ ریاست حیدرآباد کے ماہوار وظیفے اور لجسلیٹیو کونسل کے قلیل الاونس سے ان کے والد اپنے وسیع خاندان کی بمشکل پرورش کیا کرتے تھے اور مولانا اپنے نواسوں کی تعلیم کے اخراجات بھی ادا کیا کرتے تھے جو اس وقت علی گڑھ میں زیر تعلیم ہیں ۔ انہوں نے اپنے مکتوب میں یہ بھی تحریر کیا کہ اس بات سے سب واقف ہیں کہ مولانا مرحوم اور ان کے چھوٹے بھائی مولانا محمد علی مرحوم نے اپنی زندگی اپنے ملک ، اپنے مذہب اور ملت کی خدمت کے لیے وقف کر دی تھی اس لیے دونوں بھی حصول معاش سے لاپرواہ رہے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ان کے پسماندگان خود کو مصیبت میں مبتلا پاتے ہیں ۔ زاہد علی نے یہ بھی لکھا کہ جہاں تک ان کا ذاتی تعلق ہے وہ اپنی جائز آمدنی سے گذر بسر کر لیں گے جیسا کہ ان کے برادر خورد زندگی بسر کر رہے ہیں لیکن ان کو صرف یہی پریشانی ہے کہ مولانا کے کم عمر نواسوں اور نواسیوں کی تعلیم کس طرح ہوگی کیوں کہ ان کے والدین کی مالی حالت ابتدا ہی سے ٹھیک

نہیں تھی اسی لیے یہ ذمہ داری مولانا نے اپنے ذمے لے لی تھی ۔ مولانا مرحوم کے فرزند نے لکھا کہ اس وقت ان کی کوئی ذاتی آمدنی نہیں ہے کہ وہ اپنے خاندان کی پرورش کے علاوہ ان بچوں کو بھی تعلیم دلا سکیں ۔ اس لئے انہوں نے استدعا کی کہ جو ماہوار ان کے والد کے نام جاری ہوئی تھی وہ ان کے انتقال کی تاریخ یعنی ۲۷ نومبر ۱۹۳۸ء سے ان کے نام جاری کی جائے تا کہ وہ امداد کی رقم مولانا مرحوم کے نواسوں اور نواسیوں کی تعلیم اور دیکھ بھال پر صرف کر سکیں ۔ جب یہ کارروائی باب حکومت میں پیش ہوئی تو اس بارے میں ایک قرار داد منظور کی گئی جس کے ذریعہ مرحوم کی بیوہ دختر کے نام ان کی اور ان کی اولاد کی پرورش کے لیے مولانا شوکت علی کی ماہور کا ایک ثلث یعنی چھیاسٹھ ۶۶ روپے کلدار ماہانہ مرحوم کے انتقال کی تاریخ سے جاری کئے جانے کی سفارش کی گئی ۔ اس سفارش پر آصف سابع نے مولانا شوکت علی مرحوم کی بیوہ دختر کے نام پچاس روپے کلدار اجرا کرنے کے احکام صادر کئے ۔ چونکہ مولانا کی دختر کا انتقال ہو چکا تھا اس لئے ایک عرض داشت کے ذریعے باب حکومت کی قرار داد آصف سابع کی خدمت میں پیش کی گئی جس میں منظورہ ماہوار مولانا کے نواسوں اور نواسیوں کے نام جاری کرنے کی سفارش کی گئی تھی ۔ آصف سابع نے باب حکومت کی قرار داد کو منظوری دیتے ہوئے حسب ذیل فرمان مورخہ ۱۴ / اپریل ۱۹۴۰ء صادر کیا ۔

> " کونسل کی رائے کے مطابق مولوی شوکت علی کی مرحومہ دختر کی منظورہ ماہوار پچاس روپے کلدار ان کے فرزندوں اور دختروں کے نام اس شرط سے جاری کی جائے کہ یہ ماہوار اس وقت تک جاری رہے گی جب تک کوئی لڑکی ناکتخدا رہے یا کوئی لڑکا تا سن اکیس سال زیر تعلیم ہو ۔"

---

## ماخذ

مثل دفتر پیشی صدر اعظم بہادر باب حکومت

نشان مثل (۴) باب (۳) ۳۴۵ اف صیغہ فرمان (راز)

مقدمہ :۔ اجرائی ماہوار تاحیات دو سو روپے کلدار بنام مولوی شوکت علی صاحب از جنوری ۱۹۳۲ء

# ریاست حیدرآباد کی فیض رسانی

ریاست حیدرآباد کی امداد و اعانت اور سرپرستی محدود نہیں تھی اور نہ اس کا دامن تنگ تھا بلکہ حقیقت یہ ہے کہ حیدرآباد کی یہ فیض رسانی اس سرچشمہ آب کی طرح تھی جس سے سب کی تشنگی بجھتی تھی اور جس کی سیراب کرنے کی صفت لامحدود تھی۔ حیدرآباد سے اپنوں نے ہی نہیں بیگانوں نے بھی فائدہ اٹھایا۔ اس خطے کا ذہنی تحفظات اور تنگ دلی سے کوئی تعلق نہ تھا۔ حیدرآباد کی شادابی اس باد سموم سے پوری طرح محفوظ رہی۔ اس ریاست نے نہ صرف یہ کہ ہر دست طلب کو جی کھول کر دیا بلکہ طلب اور اندازوں سے بڑھ چڑھ کر بھی فیض یاب کیا۔ اس مضمون میں صرف آخری آصف جاہی حکمراں نواب میر عثمان علی خاں آصف سابع (دور حکمرانی ۱۹۱۱ء تا ۱۹۴۸ء) کے عہد کا احاطہ کیا گیا ہے تاکہ موضوع کا گہرائی کے ساتھ جائزہ لیا جاسکے۔

آصف سابع کے عہد میں ریاست حیدرآباد نے تمام شعبہ جات میں نمایاں ترقی کی تھی اور اس عہد میں ریاست کی ترقی کی رفتار دیگر آصف جاہی حکمرانوں کے ادوار کے مقابلے میں بہت تیز تھی۔ آصف سابع ریاست کو ہر شعبے میں آگے بڑھانے اور ترقی دینے کے لیے کوشاں رہے لیکن انہوں نے علوم و فنون کی سرپرستی، قدردانی اور تعلیم کے فروغ میں غیر معمولی دلچسپی دکھائی۔ آصف سابع کی یہ دلچسپی صرف ریاست حیدرآباد اور مسلمانوں تک محدود نہیں تھی۔ وہ علم و ادب کی سرپرستی اور باکمال شخصیتوں کی خدمات کا برملا اعتراف کرتے تھے اور اس سلسلے میں کوئی امتیاز نہیں برتتے تھے۔

آصف سابع کے عہد میں ریاست حیدرآباد کی جانب سے مسلم تعلیمی اور علمی اداروں جیسے علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، ندوۃ العلماء، دیوبند، دارالمصنفین، انجمن حمایت اسلام وغیرہ کے ساتھ ساتھ جن غیر مسلم تعلیمی اور علمی اداروں کے لیے مالی امداد جاری ہوئی تھی ان میں بھنڈارکر اورینٹل ریسرچ انسٹی ٹیوٹ اور بنارس ہندو یونیورسٹی کے نام قابل ذکر ہیں۔ غیر مسلم تعلیمی اور علمی اداروں کے علاوہ وہ ادارے جو مسلم ادارے نہیں تھے بلکہ جو سیکولر اور

خالص علمی اور ادبی ادارے تھے ان کو بھی مالی مدد دی گئی تھی جیسے شانتی نکیتن ، آندھرا یونیورسٹی ، انڈین انسٹی ٹیوٹ آف سائنس بنگلور ، انڈین اکیڈمی آف سائنس ، تلگو اکیڈمی وغیرہ ۔ ریاست حیدرآباد نے غیر مسلم تاریخی عمارتوں اور اہم تہذیبی مراکز کے تحفظ کے سلسلے میں گہری دلچسپی کا اظہار کیا تھا ۔ غارہائے اجنتا کی نقاشی کی مرمت اور کتاب "اجنتا" کی اشاعت کے علاوہ دکن کی قدیم ہندو عمارتوں پر ایک کتاب کی اشاعت کے لیے انڈیا سوسائٹی لندن کو مالی امداد جاری کی گئی تھی ۔ غیر مسلم تعلیمی اور علمی اداروں کی مالی امداد اور اہم تاریخی عمارتوں کے تحفظ کے لیے کئے گئے اقدامات کے علاوہ ممتاز غیر مسلم شخصیتوں کو مناسب اور موزوں انداز میں خراج بھی ادا کیا گیا تھا ۔ اس سلسلے میں ریاست حیدرآباد میں ممتاز قومی قائد گوپال کرشن گوکھلے کے نام سے گوکھلے میموریل اسکالرشپ سے قیام کی مثال موجود ہے ۔

اس مضمون میں بھنڈارکر اورینٹل ریسرچ انسٹی ٹیوٹ اور بنارس ہندو یونیورسٹی کو دی گئی مالی امداد ، غارہائے اجنتا کی درستگی اور حفاظت کے لیے کئے گئے اقدامات ، دکن کی قدیم ہندو عمارتوں پر کتاب کی اشاعت کے لیے جاری کردہ مالی اعانت اور گوکھلے میموریل اسکالرشپ کے قیام کے سلسلے میں کی گئی کارروائی کی تفصیلات پیش کی جارہی ہیں جو آرکائیوز کے مستند ریکارڈز سے حاصل کردہ مواد پر مبنی ہیں ۔

پونا کا مشہور علمی و تحقیقی ادارہ بھنڈارکر اورینٹل ریسرچ انسٹی ٹیوٹ ، سنسکرت زبان و ادب اور قدیم ہندوستانی ثقافت پر تحقیقی کاموں کے لیے مختص رہا ہے ۔ اس انسٹی ٹیوٹ کے سکریٹری نے ۱۹۳۲ء میں حکومت ریاست حیدرآباد کے نام درخواست میں انسٹی ٹیوٹ کی مختلف سرگرمیوں کو آگے بڑھانے کے لیے سالانہ امداد منظور کرنے کی استدعا کی ۔ باب حکومت (کابینہ) نے بھنڈارکر انسٹی ٹیوٹ میں ایک گیسٹ ہاوز کی تعمیر کے لئے پچیس (۲۵) ہزار روپے کلدار اور مہابھارت کی اشاعت کے لیے دس سال کی مدت تک ایک ہزار روپے کلدار سالانہ منظور کرنے کی سفارش کی ۔ لفٹننٹ کرنل ٹرنچ ، صدر المہام (وزیر) مال نے باب حکومت کی سفارش سے اختلاف کرتے ہوئے لکھا کہ موجود اقتصادی حالات اور مالی مشکلات کے مدنظر حکومت حیدرآباد کو یہ عطیہ نہیں دینا چاہیے لیکن آصف سابع نے باب حکومت کی رائے سے اتفاق کیا اور فرمان مورخہ ۶ سپتمبر ۱۹۳۲ء کے ذریعے بھنڈارکر انسٹی ٹیوٹ میں ایک گیسٹ ہاوز تعمیر کرنے کے لئے پچیس (۲۵) ہزار روپے کلدار یکمشت اور

مہابھارت کی اشاعت کے لیے ایک ہزار روپے کلدار سالانہ دس سال کے لئے منظور کئے۔ بھنڈارکر انسٹی ٹیوٹ کی ریگولیٹنگ کونسل نے فیاضانہ عطیے کے لئے آصف سابع کا شکریہ ادا کرتے ہوئے انسٹی ٹیوٹ کی سرپرستی قبول کرنے کی درخواست کی۔ آصف سابع نے ریگولیٹنگ کونسل کی قرارداد قبول کرتے ہوئے بھنڈارکر انسٹی ٹیوٹ کی سرپرستی قبول کی۔

ریاست حیدرآباد کی جانب سے جاری کردہ پچیس ہزار روپے کی امداد سے جب بھنڈارکر انسٹی ٹیوٹ میں گیسٹ ہاوز کی تعمیر مکمل نہ ہوسکی تو انسٹی ٹیوٹ کے سکریٹری نے ایک درخواست روانہ کی جس میں استدعا کی گئی کہ گیسٹ ہاوز کی بقیہ تعمیر کے لیے ڈھائی ہزار روپے اور اس کے فرنیچر کے لیے پانچ ہزار یعنی مزید ساڑھے سات ہزار روپے عطا کئے جائیں۔ سکریٹری نے یہ بھی لکھا کہ اگر یہ امداد منظور نہ کی گئی تو عمارت نامکمل رہ جائے گی کیونکہ انسٹی ٹیوٹ خود اس سلسلے میں کچھ کرنے کے قابل نہیں ہے۔ اس درخواست پر محکمہ تعلیمات نے مزید امداد دینے سے اختلاف کیا۔ محکمہ فینانس نے تکمیل عمارت کے لئے صرف ڈھائی ہزار روپے منظور کرنے سے اتفاق کیا مگر باب حکومت نے مزید ساڑھے سات ہزار روپے یکمشت دینے کی سفارش کی۔ آصف سابع نے بذریعہ فرمان مورخہ ۱۳ سپٹمبر ۱۹۳۴ء بھنڈارکر انسٹی ٹیوٹ کو مزید ساڑھے سات ہزار روپے یکمشت جاری کرنے کی منظوری صادر کی۔

مہابھارت کی اشاعت کے لیے بھنڈارکر انسٹی ٹیوٹ کو دس سال تک ایک ہزار روپے سالانہ امداد کی منظوری کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ جب یہ دس سالہ مدت قریب الختم تھی تو انسٹی ٹیوٹ کے سکریٹری نے کام کی رپورٹ پیش کرتے ہوئے امداد کی مدت میں توسیع منظور کرنے کی درخواست کی۔ آصف سابع نے اس درخواست پر فرمان مورخہ ۱۹/ اگسٹ ۱۹۴۲ء کے ذریعے بھنڈارکر انسٹی ٹیوٹ کو مہابھارت کی اشاعت کے لیے مزید ایک سال کے لیے پانچ سو روپے کلدار امداد دینے کے احکام دیئے۔

غیر مسلم اعلی تعلیمی اداروں میں بنارس ہندو یونیورسٹی کو جو ایک لاکھ روپے کلدار کی امداد منظور کی گئی تھی اس کی تفصیلات کچھ اس طرح ہیں۔ باب حکومت نے بنارس ہندو یونیورسٹی کے لئے پینتیس (۳۵) ہزار اور انجمن حمایت الاسلام لاہور کی جوبلی کے موقع پر پچیس (۲۵) ہزار روپے کی امداد کی منظوری کے لیے سفارشی قرارداد آصف سابع کی خدمت میں روانہ کی۔ آصف سابع نے اس سفارش سے اختلاف کرتے ہوئے باب حکومت کے نام یہ حکم

جاری کیا کہ بنارس ہندو یونیورسٹی اور انجمن حمایت الاسلام کو تیس تیس ہزار روپے کلدار کا عطیہ دیا جائے تاکہ ہر دو کے عطیوں کی رقم مساوی ہو ورنہ پبلک کو اعتراض ہوگا۔ بنارس ہندو یونیورسٹی کو تیس ہزار روپے کلدار عطیہ دینے کے بارے میں آصف سابع کا حکم جاری ہونے کے فوری بعد گنگا سنگھ مہاراجا بیکانیر نے جو بنارس ہندو یونیورسٹی کے چانسلر بھی تھے تحریری طور پر نمائندگی کی کہ بنارس یونیورسٹی کے لئے بڑا رقمی عطیہ منظور کیا جائے۔ آصف سابع یونیورسٹی کے لیے تیس ہزار روپے کی امداد منظور کرچکے تھے اور وہ اب اس امداد میں اضافہ کرنے کے حق میں نہیں تھے۔ چنانچہ انہوں نے اس سلسلہ میں باب حکومت کے نام واضح انداز میں احکام جاری کردیئے۔ مہاراجا بیکانیر کی تحریری نمائندگی کے باوجود جب آصف سابع نے یہ حکم جاری کیا کہ بنارس یونیورسٹی کو تیس ہزار روپے سے زیادہ امداد دینا ممکن نہیں ہے تو باب حکومت نے اس کارروائی پر دوبارہ غور کیا اور ایک اہم قرارداد منظور کی جس میں لکھا گیا کہ جس وقت باب حکومت نے بنارس یونیورسٹی کو پینتیس ہزار (۳۵) روپے کلدار امداد دینے کی سفارش کی تھی اس وقت باب حکومت کو ان واقعات کا پورا علم نہیں تھا جو اب حاصل ہے۔ بنارس یونیورسٹی کو مہاراجگاں جے پور وغیرہ نے کئی کئی لاکھ اور ریاست رام پور نے ایک لاکھ روپے کا عطیہ دیا ہے۔ بنارس ہندو یونیورسٹی کی ہندوستان میں وہی حیثیت ہے جو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کی ہے۔ ریاست حیدرآباد ہندوستان کی سب سے بڑی ریاست ہے اس لئے اس یونیورسٹی کو دی جانے والی امداد اس ریاست کے شایان شان ہونی چاہیے۔ باب حکومت نے یہ سفارشی قرارداد ایک عرض داشت مورخہ ۵ جنوری ۱۹۳۹ء کے ذریعے آصف سابع کے ملاحظے اور احکام کے لیے روانہ کی اور دو روز بعد ہی آصف سابع نے اپنے فرمان کے ذریعے بنارس ہندو یونیورسٹی کے لئے ایک لاکھ روپے کلدار کے عطیے کی منظوری صادر کردی۔ آصف سابع نے ابتداء میں تیس ہزار روپے کا عطیہ منظور کیا تھا۔ مہاراجا بیکانیر نے خطیر رقم منظور کرنے کے لیے مکتوب روانہ کیا تھا مگر آصف سابع امداد میں اضافے یا اپنے فیصلے پر نظر ثانی کے لیے تیار نہیں تھے لیکن باب حکومت کی عرضداشت سے تفصیلی کیفیت اور صحیح واقعات کا علم ہونے پر انہوں نے اپنے سابقہ فیصلے پر نظر ثانی کرتے ہوئے ایک لاکھ روپے کا عطیہ منظور کردیا۔

اجنتا کے غاروں کی بازیافت اور ان غاروں کی تصویروں کی درستگی و تحفظ کے بعد

انہیں حسن و فن کی شیدائیوں کے لئے زیارت گاہ بنا دینا ریاست حیدرآباد کا ایسا کارنامہ ہے جو رہتی دنیا تک یاد رکھا جائے گا۔ ۱۹ ویں صدی عیسوی کی ابتداء میں ان غاروں اور تصاویر کی دریافت کے بعد سے ہی حکومت ریاست حیدرآباد نے ان کے تحفظ میں دلچسپی لینی شروع کر دی تھی لیکن اس سلسلے میں اصل کام آصف سابع کے عہد میں ہوا۔ غاروں کی اندرونی خرابیوں کو دور کرنے، انہیں صاف کرنے، ان عجائب روزگار تصاویر کی مرمت و تحفظ، غاروں تک شائقین کی آمد و رفت اور وہاں پر ان کو قیام کی سہولتیں بہم پہنچانے کے لیے ایک محکمہ کی ضرورت تھی۔ چنانچہ آصف سابع نے اپنی تخت نشینی کے دو سال بعد ہی سپتمبر ۱۹۱۳ء میں آثار قدیمہ کے قیام کی منظوری دی۔ ریاست میں محکمہ آثار قدیمہ اور اجنتا کی مرمت و تحفظ کی کارروائی کا آغاز ایک ساتھ ہوا۔

ڈائرکٹر جنرل آثار قدیمہ حکومت ہند کی تحریک پر آصف سابع نے اجنتا کے غاروں کی تصاویر کی حفاظت کے بارے میں مشورے کے لئے ماہر فن کو طلب کرنے کے احکام جاری کئے۔ یورپ کے ماہرین سے مشوروں کے بعد اس کام کے لیے اطالوی ماہر پروفیسر سچونی کا نام تجویز ہوا۔ اس تجویز اور سفارش پر آصف سابع نے فرمان مورخہ ۱۳ اکٹوبر ۱۹۲۰ء کے ذریعے پروفیسر سچونی اور ان کے شاگرد کو ۸ ماہ کے لئے طلب کئے جانے کے احکام دئے۔ اس فرمان کی تعمیل میں اطالوی ماہر پروفیسر سچونی اور ان کے شاگرد حیدرآباد بلائے گئے جنہوں نے اجنتا کی تصاویر کی درستگی و حفاظت کے لئے کام انجام دیا۔ انہیں منظورہ شرائط کے مطابق ۸ ماہ کی تنخواہ کرایہ آمد و رفت اور خوراک کے اخراجات ادا کئے گئے۔ غارہائے اجنتا کی تصاویر کی مرمت اور تحفظ کے بعد غلام یزدانی، ناظم آثار قدیمہ کی تجویز پر اجنتا کی تصاویر کی سہ رنگی عکسی تصاویر کی تیاری کے لیے رنگین فوٹو گرافی کے ماہر اے۔ ایل۔ والسے کو بیرون ہند سے طلب کیا گیا جنہوں نے چار ماہ قیام کے دوران اجنتا کی تصاویر کے تقریباً ایک سو عکس تیار کئے۔ ان رنگین تصاویر کے تیار ہو جانے کے بعد ناظم آثار قدیمہ نے ان تصاویر کو ایک کتاب کی شکل میں شائع کرنے کی تجویز پیش کی۔ اس تجویز کو منظور کرتے ہوئے آصف سابع نے تین جلدوں کی اشاعت کے لیے علحدہ علحدہ فرمانوں کے ذریعہ رقمی منظوریاں دیں۔ حکومت ریاست حیدرآباد کی جانب سے انگریزی کتاب "اجنتا" کی تین جلدیں شائع کی گئیں جس کی ہر جلد دو کتابوں پر مشتمل ہے۔ ایک میں اجنتا کی تصاویر اور دوسری کتاب میں غلام یزدانی کے وضاحتی نوٹس

سامل ہیں ۔ کتاب اجنتا کے شائع ہونے پر ملک اور بیرون ملک کے ممتاز علمی و فنی جرائد اور صف اول کے اخبارات نے اعلیٰ درجے کے تبصرے شائع کئے تھے۔

انگلستان کے ایک علمی ادارے انڈیا سوسائٹی لندن کی جانب سے براؤن اور رچرڈ نے حکومت ریاست حیدرآباد کے نام ایک یادداشت روانہ کی تھی جس میں انہوں نے لکھا تھا کہ انڈیا سوسائٹی لندن کی جانب سے حیدرآباد دکن کی قدیم ہندو عمارات پر ایک کتاب کی اشاعت عمل میں آنے والی ہے ۔اس کتاب کی اشاعت کے لئے حکومت حیدرآباد سے ایک سو اڑتالیس (۱۴۸) پونڈ کی امداد منظور کرنے کی استدعا کی گئی تھی ۔اس یادداشت میں لکھا گیا تھا کہ انڈیا سوسائٹی کو اس بات کا اعتراف ہے کہ ہندوستان کا ایک اہم مسلمان شاہی خاندان (آصف جاہی خاندان) ہندو اور بدھ مت کے فنی نمونوں کے تحفظ کے لیے اعانت کر چکا ہے اور اب یہ بات اس کتاب کے ذریعے طلبہ، مبصرین اور عوام پر آشکار ہو گی ۔غلام یزدانی ناظم آثار قدیمہ نے اس یادداشت پر یہ رائے تحریر کی کہ کتاب کے (۷۵۰) نسخوں کے نصف اخراجات ۱۰۰ پونڈ مانگے گئے ہیں اور اڑتالیس پونڈ تصاویر وغیرہ کے لیے طلب کئے گئے ہیں ۔ریاست کے محکمہ آثار قدیمہ میں ریاست کی تمام عمارتوں کی متعدد تصاویر کا وافر ذخیرہ موجود ہے ۔اگر انڈیا سوسائٹی لندن عمارتوں کی فہرست بھیج دے تو ان عمارتوں کی تصاویر یہاں سے روانہ کر دی جائیں گی اس طرح تصاویر کے اخراجات میں تخفیف ہو جائے گی ۔اس رائے کے اظہار کے بعد انہوں نے لکھا کہ ۱۰۰ پونڈ کی منظوری مناسب ہے ۔اس سلسلے میں عرضداشت پیش ہونے پر آصف سابع نے فرمان مورخہ ۸ جولائی ۱۹۳۴ء کے ذریعے مذکورہ کتاب کی اشاعت کے لیے ایک سو پونڈ کی امداد منظور کی۔

ملک کے ممتاز سیاست داں، بہترین پارلیمنٹرین اور ماہر تعلیم گوپال کرشن گوکھلے کی شخصیت کو خراج پیش کرتے ہوئے حکومت ریاست حیدرآباد نے ۱۹۱۵ء میں گوکھلے میموریل اسکالر شپ کے نام سے ایک وظیفہ تعلیمی قائم کیا تھا۔ سابق ریاست حیدرآباد میں تعلیم کے میدان میں اس زمانے کا یہ سب سے اہم اعزاز تھا کیونکہ اس وقت تک ریاست میں عثمانیہ یونیورسٹی کا قیام عمل میں نہیں آیا تھا۔

گوپال کرشن گوکھلے کے انتقال کے بعد بمبئی میں ان کی یادگار قائم کرنے کا فیصلہ کیا گیا۔اس یادگار کے قیام کے لئے آصف سابع سے بھی مالی اعانت حاصل کرنا طے پایا تھا۔چنانچہ

گوکھلے میموریل فنڈ کی جانب سے جہانگیر بہمن جی نے آصف سابع کو ایک مکتوب روانہ کیا تھا جس میں گوکھلے میموریل کے لئے مالی امداد دینے کی درخواست کی گئی تھی ۔ اس درخواست پر گلانسی وزیر فینانس اور فریدون جنگ وزیر سیاسیات نے بیرون ریاست کسی ادارے کے لئے چندہ بھیجنے کی بجائے خود اندرون ریاست حیدرآبادیوں کے لیے گوکھلے میموریل اسکالر شپ کے نام سے ایک وظیفہ تعلیمی قائم کرنے کی سفارش کی ۔ اس سلسلے میں عرضداشت پیش ہونے کی دوسرے ہی روز آصف سابع نے فرمان مورخہ ۱۸ جون ۱۹۱۷ء کے ذریعے حیدرآباد میں گوکھلے میموریل اسکالر شپ قائم کرنے کی منظوری صادر کردی ۔ بعد ازاں بذریعہ فرمان مورخہ ۲۸ جولائی ۱۹۱۵ء اس وظیفے کے اجرا کے لیے ضروری شرائط کی منظوری اور ۱۹۱۵ء ہی سے وظیفہ دینے کے احکام جاری ہوئے ۔ ریاست حیدرآباد میں یہ وظیفہ برسوں تک دیا جاتا رہا اور گوپال کرشن گوکھلے کی شخصیت کو خراج ادا کرنے کے ساتھ ہی ساتھ ریاست کے حکمراں اور نظم ونسق کی وسیع النظری کی یاد دلاتا رہا۔

ان مثالوں سے یہ بات پوری طرح واضح ہوتی ہے کہ ریاست حیدرآباد کی علمی فیاضیاں محدود اور مخصوص نہیں تھیں بلکہ سب کے لئے تھیں اور اس سلسلے میں فراخ دلی اور حقیقت پسندی کا مظاہرہ کیا جاتا تھا۔

-----------

## ماخذ

1) Instalment No. 83, List No.7, S.No. 92

مقدمہ :- نسبت عطائے امداد برائے تعمیر گیسٹ ہاوز در بھنڈارکر انسٹی ٹیوٹ پونا و اشاعت کتاب مہابھارت

2) Instalment No. 84, List No.5, S.No. 434

مقدمہ :- عطائے رقم مساوی (تیس ہزار روپے) برائے امداد بنارس ہندو یونیورسٹی و انجمن حمایت اسلام لاہور ۔ عطائے ایک لاکھ روپے کلدار بہ بنارس ہندو یونیورسٹی

3) Instalment No. 79, List No.1, S.No. 900

مقدمہ:- ترمیم و حفاظت غارہائے اجنتا

4) Instalment No. 78, List No.5, S.No. 236

مقدمہ:- اجنتا کے عجائب روزگار تصاویر کی حفاظت اور درستگی کے متعلق

5) Instalment No. 84, List No.1, S.No. 139

مقدمہ:- نسبت تحریک امداد انڈیا سوسائٹی لندن برائے اشاعت کتاب ہندو عمارات قدیمہ حیدرآباد دکن۔

6) Instalment No. 79, List No.3, S.No. 850

مقدمہ:- گوکھلے میموریل فنڈ



کنگ کوٹھی

# فرمان

ملاحظہ :- عرضداشت صدر اعظم معروضہ یکم محرم الحرام ۱۳۳۹ ھ جو اجنٹہ کے تصاویر کی حفاظت و درستی کی نسبت ہے۔

حکم :- صدر اعظم و صدر المہام فینانس کی رائے مناسب ہے حسبہٗ تصاویر مذکور کی درستی و تحفظ کے متعلق تجاویز پیش کرنے کے لئے اٹلی کے ماہر فن پروفیسر سیچونی بشرط محولہ عرضداشت (۸) ۹ کے لئے طلب کئے جائیں۔

۳ محرم الحرام ۱۳۳۹ ھ یکشنبہ



# فرمان

بملاحظہ: ۔عرضداشت صیغہ تعلیمات معروضہ ۲۴۔ ربیع الثانی شریف سنہ ۱۳۵۱ھ جو پونہ کے بھنڈارکر اورینٹل ریسرچ انسٹیٹوٹ کی امداد کی نسبت ہے۔

حکم: ۔کونسل کی رائے مناسب ہے حسبہٗ مذکور انسٹیٹوٹ میں ایک گسٹ ہاؤس تعمیر کرنے کیلئے جو میرے نام سے موسوم ہوگا (یعنی نظام گسٹ ہاؤس) پچیس ہزار روپیہ (۲۵۰۰۰) کلدار یکمشت دئے جائیں اور مہابھارت کی اشاعت کے لئے دس سال تک ایکہزار روپیہ (۱۰۰۰) کلدار سالانہ کی امداد دی جائے۔

۴۔ جمادی الاول سنہ ۱۳۵۱ھ



# فرمان

بملاحظہ :- عرضداشت صیغہ تعلیمات معروضہ ۱۳- ذیقعدہ الحرام ۱۳۵۷ھ جو بنارس یونیورسٹی کی امداد کے نسبت مہاراجہ بیکانیر کی استدعاء کے متعلق ہے۔

حکم :- بلحاظ واقعات مصرحہ عرضداشت کونسل کی رائے کے مطابق ہماری گورنمنٹ کی جانب سے بنارس ہندو یونیورسٹی کے لئے ایک لاکھ روپیہ کلدار کا عطیہ منظور کیا جائے۔ اسکی اطلاع پریسیڈنٹ کونسل بالمشافہ مہاراجہ بیکانیر کو دیدیں تو کافی ہے جس وقت وہ یہاں آجائیں۔ [signature]

۱۵- ذیقعدہ الحرام ۱۳۵۷ھ

# فرمان

بملاحظہ : ــــ عرضداشت صیغہ آثار قدیمہ معروضہ ۲۹ صفر المظفر ۱۳۵۳ھ جو حیدرآباد کے قدیم ہندو عمارات سے متعلق کتاب شائع کرنے کیلئے انڈیا سوسائٹی لندن کو امداد دینے کی نسبت ہے ۔

حکم : ــــ کونسل کی رائے کے مطابق مذکور کتاب کی اشاعت کیلئے ایکسو پونڈ کی یکمشت امداد دیجائے ۔ ([illegible])

۲۵ ۔ ربیع الاول شریف ۱۳۵۳ھ

# حکم

بملاحظۂ :- عرضداشت صیغۂ فینانس معروضۂ ۱۵- رمضان المبارک ۱۳۳۳ھ جسمین گوکھلے موریل اسکالرشپ (تیس روپیہ) ماہانہ ہائی اسکول لیونگ سرٹیفکٹس حاصل کئے ہوئے بہترین طالب علم کوکن شرط سے دینا چاہئے اوسکے نسبت کمیٹی وظائف تعلیمی کے تجاویز برائے منظوری گزرانے گئے ہیں۔

حکم :- گوکھلے موریل اسکالرشپ کے نسبت کمیٹی وظائف تعلیمی کے تجاویز معین المہام فینانس کی رائے کے مطابق منظور کئے جاتے ہیں۔ حسبہ اس سال بہی ایک وظیفۂ تعلیمی دیا جائے۔

۱۵- رمضان المبارک ۱۳۳۳ھ - چہارشنبہ

# فلسطین یونیورسٹی کے لئے گراں قدر عطیہ

آخری آصف جاہی فرمان روا نواب میر عثمان علی خان آصف سابع کی تعلیم کے فروغ اور علم و ادب کی ترقی سے غیر معمولی دلچسپی اور ان کی فیاضی و داد و دہش کی شہرت دنیا کے دور دراز ملکوں تک پہنچ چکی تھی ۔ اہم تعلیمی اور علمی ادارے خواہ وہ برصغیر کے ہوں یا ان کا تعلق بیرون ملک سے ہو اپنی سرگرمیوں کو بحال اور برقرار رکھنے یا ان کو فروغ و وسعت دینے کے لئے ان کی جانب امید بھری نظروں اور یقین کے ساتھ دیکھتے تھے اور ان کی دی گئی امداد سے مستفید ہوتے تھے ۔ چنانچہ برصغیر کے کئی اہم تعلیمی و علمی اداروں کے علاوہ انگلستان اور ہالینڈ کے ادارے بھی حیدرآباد کے مالی امداد سے مستفیض ہوئے تھے ۔ یہ مضمون مفتی اعظم فلسطین حضرت سید محمد امین الحسینی کی نمائندگی پر فلسطین میں یونیورسٹی کے قیام کے لئے دیئے گئے گراں قدر عطیے کے بارے میں قلمبند کیا گیا ہے ۔ آرکائیوز کے ریکارڈز کے مواد کی بنیاد پر فلسطین میں یونیورسٹی کے قیام کے لئے دی گئی امداد کے بارے میں پیش کردہ تمام تفصیلات پہلی بار منظر عام پر آرہی ہیں ۔

مفتی اعظم فلسطین حضرت سید محمد امین الحسینی فلسطین کے مسلمانوں کی تعلیمی ترقی کے بڑے خواہاں تھے ۔ چنانچہ انہوں نے فلسطین میں یونیورسٹی کے قیام کے لئے ایک پراجکٹ تیار کیا تھا ۔ چونکہ اس پراجکٹ کی تکمیل کے لیے کثیر سرمایہ درکار تھا اس لئے انہوں نے مالیے کی فراہمی کا ایک منصوبہ بند پروگرام بنایا ۔ اس سلسلے میں وہ ہندوستان آئے تھے اور حیدرآباد کا بھی دورہ کیا تھا یہاں انہیں ریاست حیدرآباد کے آخری حکمران نواب میر عثمان علی خان آصف سابع سے باریابی کا موقع ملا ۔ بعد ازاں انہوں نے ایک معروضے کے ذریعے پراجکٹ کی تکمیل کے لئے مالی امداد کی درخواست کی ۔ اس معروضے پر فلسطین میں یونیورسٹی کے قیام کے لئے ایک لاکھ روپے کلدار کی گراں قدر مالی امداد منظور کی گئی ۔ مجوزہ یونیورسٹی مالی امداد دینے کے تقریباً دس گیارہ سال بعد بھی قائم نہ ہوسکی تو وہ رقم چیف سکریٹری بیت المقدس کی درخواست پر دی جنرل عرب کمیٹی فار آر فنس ان پلسٹائن کو دے دی گئی ۔

اردو کے ممتاز شاعر اور رسالہ فاران کے ایڈیٹر ماہر القادری کے مفتی اعظم فلسطین سے شخصی مراسم تھے ۔ وہ ہندوستان ، پاکستان اور فلسطین میں مفتی صاحب سے متعدد بار مل

چکے تھے۔ ۱۹۷۴ء میں مفتی اعظم فلسطین کے انتقال پر ماہر القادری نے اپنے رسالہ فاران کے لئے ایک مضمون قلمبند کیا تھا جو ان کی کتاب یاد رفتگان میں شامل ہے۔ اس مضمون میں ماہر القادری مفتی اعظم فلسطین کے بارے میں لکھتے ہیں "اب سے پچاس برس پہلے انہوں نے فتنہ یہودیت سے عالم اسلام کو آگاہ کر دیا تھا۔ مفتی اعظم فلسطین نے اس فتنہ کی روک تھام کے لئے برسوں جدوجہد کی مگر تنہا وہ کیا کرتے۔ شروع شروع میں تو ان کے انتباہ کو شاید وہم ہی سمجھا گیا پھر بیت المقدس کے سقوط اور یہودی حکومت کے قیام کا جو المیہ ظہور میں آیا اس سے نہ صرف عربوں کو بلکہ تمام ملت اسلامیہ کی عزت و وقار کو دھچکا لگا..... مفتی اعظم فلسطین بین الاقوامی شخصیت اور عالمی شہرت کے مالک تھے۔ یورپین طاقتیں ان کی فراست کا لوہا مانتی تھیں بلکہ ان سے چوکنا اور خوف زدہ رہتی تھیں کہ فلسطین سے متعلق مسائل کو نہ جانے وہ کب کس رخ پر موڑ دیں۔"

مفتی اعظم فلسطین ۱۹۳۳ء میں جب حیدرآباد تشریف لائے تھے اس وقت ماہر القادری حیدرآباد ہی میں تھے۔ ماہر القادری نے اپنے مضمون میں مفتی اعظم کے دورہ حیدرآباد کے بارے میں لکھا ہے کہ حیدرآباد میں باغ عامہ کے سامنے حکومت کے سب سے شاندار گسٹ ہاؤس میں مفتی اعظم کا قیام تھا اور وہ سرکاری مہمان تھے۔ ماہر القادری، مفتی اعظم سے ملنے کے بڑے خواہش مند تھے لیکن کسی تعارف اور تقریب کے بغیر ان کی خدمت میں حاضر ہونے کی جراءت نہیں کر سکتے تھے۔ مفتی اعظم کے حیدرآباد پہنچنے کے دوسرے روز جب مولانا عبدالقدیر بدایونی ان سے ملنے گئے تو ماہر القادری کو اپنے ساتھ لے گئے۔ اس موقع پر بہادر یار جنگ بھی وہاں پہنچے جن سے مفتی صاحب نے گرمجوشی کے ساتھ معانقہ کیا۔

فلسطین میں یونیورسٹی کے قیام کے لئے حکومت ریاست حیدرآباد کی جانب سے جو مالی امداد دی گئی تھی اس کارروائی کا خلاصہ ذیل میں درج کیا جارہا ہے۔

مہاراجا سرکشن پرشاد، صدر اعظم ریاست حیدرآباد کو رزیڈنسی سے ایک مکتوب مورخہ ۲۷ جون ۱۹۳۳ء کے ذریعہ یہ اطلاع دی گئی کہ فلسطین کے مفتی اعظم فلسطین میں محمڈن یونیورسٹی کے قیام کے سلسلے میں ان دنوں ہندوستان آئے ہوئے ہیں۔ وہ فلسطین کے برطانوی ارباب اقتدار کے تعارف نامے اپنے ساتھ لائے ہیں۔ وہ اپنے پراجکٹ کی تکمیل کے سلسلے میں اندرون چندیوم حیدرآباد تشریف لائیں گے۔ اس خط کے تین چار روز بعد ہی خود مفتی اعظم نے آگرہ سے مہاراجا سرکشن پرشاد کے نام ایک مکتوب مورخہ یکم جولائی ۱۹۳۳ء روانہ کیا جس میں انہوں اطلاع دی کہ فلسطین کا ایک وفد جو ان کے علاوہ محمد علی پاشا، سابق

وزیر اوقاف حکومت مصر پر مشتمل ہے یکم جون کو ہندوستان پہنچا۔ یہ وفد وائسرے سے ملنے کے لئے شملہ گیا تھا جہاں وائسرے نے ۱۰ جون کو ملاقات کا موقع دیا۔ وائسرے یہ سن کر کہ وفد کے مشن کا مقصد مکمل طور پر غیر سیاسی ہے اور وفد فلسطین میں یونیورسٹی کے قیام کے لئے مسلمانوں کی ہمدردی اور تعاون کا خواہاں ہے تمام ممکنہ مدد کا وعدہ فرمایا۔ وائسرے نے وفد کے لئے ایک تعارفی خط بھی مرحمت کیا جو اس خط کے ساتھ منسلک ہے۔ اس خط کے آخر میں مفتی اعظم نے لکھا کہ ہز اگزالٹیڈ ہائنس آصف جاہ (نواب میر عثمان علی خاں آصف سابع) کی شہرت ایک بڑے مسلم حکمراں اور تعلیم کے عظیم سرپرست کے طور پر ہمارے ہندوستان آنے سے بہت پہلے ہمارے ملک میں پہنچ چکی ہے۔ اس لئے وفد کی یہ تمنا اور آرزو ہے کہ اسے آصف سابع سے جلد از جلد ملنے کا موقع نصیب ہو۔ اس لئے آپ سے یہ درخواست ہے کہ آپ ہمیں یہ اطلاع دیں کہ ہم آصف سابع سے کب ملاقات کر سکتے ہیں۔ وفد کے ارکان کے لئے پہلے سے طے شدہ مصروفیات کی وجہ سے ماہ جولائی ۱۹۳۳ء کے ختم کے بعد ہندوستان میں قیام کرنا ممکن نہیں ہے۔ مفتی اعظم کے خط کے بارے میں مہاراجا نے ایک عرض داشت مورخہ ۱۱ جولائی ۱۹۳۳ء آصف سابع کی خدمت میں روانہ کی جس میں انہوں نے لکھا کہ ان کے نام مفتی اعظم کے روانہ کردہ مکتوب پر باب حکومت (کابینہ) نے یہ قرارداد منظور کی ہے کہ اسلامی دنیا میں مفتی اعظم کے وقار کو ملحوظ رکھتے ہوئے وفد کو شرف باریابی مرحمت ہو تو مناسب ہے۔ باریابی کے لئے جو تاریخ مقرر ہو گی اس سے وفد کو آگاہ کر دیا جائے گا۔ آصف سابع نے اپنے فرمان کے ذریعے وفد سے ملاقات کے لئے ۲۱ جولائی کی تاریخ مقرر کرتے ہوئے یہ ہدایت کی کہ حیدرآباد آنے کے بعد مذکورہ وفد کو سرکاری مہمان رکھا جائے۔ اس فرمان کی تعمیل میں فلسطین کے وفد کو حیدرآباد میں سرکاری مہمان کے طور پر ٹھہرایا گیا اور وفد نے مقررہ تاریخ پر آصف سابع سے ملاقات کی۔

آصف سابع سے باریاب ہونے کے بعد حضرت سید محمد امین الحسینی، مفتی اعظم فلسطین اور محمد علی پاشا نے ایک طویل معروضہ مورخہ ۲۷ جولائی ۱۹۳۳ء آصف سابع کے نام پیش کیا جس میں انہوں نے لکھا کہ آصف سابع کی سخاوت اور فیاضی کی دھوم سارے مسلم ملکوں کے کونے کونے تک پہنچ چکی ہے۔ حالیہ زلزلے نے بیت المقدس میں بڑی تباہی مچائی تھی۔ آصف سابع کی فیاضی ہی کے سبب زلزلے کے وقوع پذیر ہونے سے قبل مسجد اقصیٰ کی تعمیر و مرمت ہو سکی تھی جس کی وجہ سے یہ منفرد اور عالی شان مسجد زلزلے کے صدمے سے محفوظ رہی۔ اہل فلسطین اس بات پر یقین رکھنے میں حق بجانب ہیں کہ آصف سابع کے دل میں

ان کے لئے ایک خصوصی گوشہ ہے۔ ابتداء میں چند تمہیدی جملے لکھنے کے بعد یہ تحریر کیا گیا کہ دو سال قبل انٹرنیشنل مسلم کانفرنس کے اجلاس میں جس میں ۲۲ مسلم ممالک کے (۱۵۰) نمائندے شریک تھے یہ فیصلہ کیا گیا کہ فلسطین کے مسلمانوں کے لئے ایک یونیورسٹی قائم کی جانی چاہیئے جو کہ نہ صرف فلسطینی مسلمانوں کی تعلیمی ضرورت کو پورا کرے بلکہ اس مسلم تعلیم کا مرکز بھی ہو جس کی وسیع بنیادیں عربی ثقافت پر قائم ہوں نیز دوسرے ممالک سے طلبہ اعلیٰ تعلیم کے لئے اس علمی درس گاہ کا رخ کریں۔ انٹرنیشنل مسلم کانگریس، سپریم مسلم کونسل فلسطین اور مجوزہ یونیورسٹی کا سیاست سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ ان کی ساری توجہ صرف مسلمانوں کی سماجی اور تعلیمی اصلاح تک محدود ہے۔ فی الوقت اس مجوزہ یونیورسٹی میں چار فیکلٹیوں (شعبوں) فیکلٹی آف تھیالوجی، فیکلٹی آف میڈیسن، فیکلٹی آف آرٹس، سائنس و ٹکنالوجی اور فیکلٹی آف اگریکلچر کے کھولنے کی تجویز ہے۔ ایک اندازے کے مطابق ان فیکلٹیوں کے قیام پر ایک ملین اسٹرلنگ کا صرفہ ہوگا۔ معروضے کے آخر میں فلسطینی وفد کے ارکان نے لکھا کہ انٹرنیشنل مسلم کانگریس اور فلسطین کے مسلمانوں کا پیام آپ کی خدمت میں پہنچانے کے بعد ہم آپ کے جواب اور احکام کے منتظر ہیں۔

اس معروضے کے بارے میں باب حکومت میں یہ قرارداد منظور ہوئی کہ اگر گورنمنٹ آف انڈیا کو اعتراض نہ ہو تو حکومت ریاست حیدرآباد اس یونیورسٹی کی امداد کے لئے ایک لاکھ روپے کلدار اس شرط کے ساتھ دے سکتی ہے کہ اس رقم سے ہائی کمشنر فلسطین کی زیر نگرانی زمین خریدی جائے جو ایک وقف متصور ہو جس کی آمدنی حکومت ریاست حیدرآباد بطور امداد اس یونیورسٹی کو دے گی لیکن اس کو اختیار ہوگا کہ اگر مناسب سمجھے تو اس آمدنی کو دوسرے خیراتی اغراض کے لئے دیدے یا کسی غرض کے لئے بھی صرف نہ کرے اور وقف کو مسدود کر دے۔ مفتی اعظم فلسطین کی درخواست کے خلاصہ اور باب حکومت کی قرارداد کو ایک عرض داشت میں درج کر کے اسے آصف سابع کے ملاحظے اور احکام کے لئے بھیجا گیا۔ اس پر آصف سابع نے فرمان مورخہ ۱۸ / اکتوبر ۱۹۳۳ء ہدایت دی کہ رزیڈنسی سے دریافت کیا جائے کہ حکومت ریاست حیدرآباد کی جانب سے اس یونیورسٹی کو مجوزہ شرائط کے ساتھ امداد دینے پر حکومت ہند کو اعتراض تو نہ ہوگا۔ اس فرمان کی تعمیل میں رزیڈنسی کو لکھا گیا جس کے جواب میں رزیڈنسی نے مراسلہ مورخہ ۲۵ مئی ۱۹۳۴ء کے ذریعے اطلاع دی کہ فلسطین میں قائم ہونے والی یونیورسٹی کے لئے امداد دینے پر حکومت ہند کو کوئی اعتراض نہیں ہے اس کے ساتھ ہی رزیڈنسی کی جانب سے وقف نامہ کا مسودہ بھی روانہ کیا گیا۔ باب حکومت نے رزیڈنسی

کی جانب سے روانہ کردہ وقف نامے کے مسودے کو منظور کرلینے کی سفارش کی ۔ اس بارے میں آصف سابع نے باب حکومت کی سفارش منظور کی اور یہ فرمان مورخہ ۱۵ نومبر ۱۹۳۴ء جاری ہوا۔ "ہماری مذکورہ امداد سے فلسطین میں یونیورسٹی کے لئے اراضی خرید کر اس کو وقف کرنے کی نسبت فلسطین کی سپریم مسلم کونسل کا مرتبہ وقف نامہ جو رزیڈنسی سے وصول ہوا ہے کونسل (باب حکومت) کی رائے کے مطابق منظور کرلیا جائے اور اس کی رجسٹری بتوسط گورنمنٹ آف انڈیا فلسطین میں کرادی جائے اس وضاحت کے ساتھ کہ سرکار عالی (حکومت ریاست حیدرآباد) کو وقتاً فوقتاً نگرانی کا حق رہے گا کہ جس مقصد سے یہ عطیہ دیا گیا ہے اس کی تعمیل برابر ہو رہی ہے یا نہیں ۔" اس فرمان کی تعمیل میں رزیڈنسی کو اطلاع دی گئی اور ماہ فبروری ۱۹۳۵ء میں ایک لاکھ روپے کلدار ہائی کمشنر فلسطین کو بھیج دیئے گئے۔

ایک لاکھ روپے کلدار ایصال کر دیئے جانے کے تقریباً گیارہ سال بعد چیف سکریٹری حکومت بیت المقدس نے ایک مراسلہ مورخہ ۱۱ جنوری ۱۹۴۶ء گورنمنٹ آف انڈیا کو روانہ کیا جس کی نقل روانہ کرتے ہوئے گورنمنٹ آف انڈیا نے حکومت ریاست حیدرآباد کی رائے دریافت کی ۔ چیف سکریٹری حکومت بیت المقدس نے اپنے مراسلے میں لکھا تھا کہ جس یونیورسٹی کے لئے امداد دی گئی تھی اس کے قیام کی ہنوز کوئی کارروائی عمل میں نہیں آئی اور کئی سال تک یونیورسٹی کے وجود میں آنے کی توقع نہیں ہے ۔ یونیورسٹی کے لئے دی گئی رقم ابھی تک صرف نہیں ہوئی اور بنک میں محفوظ ہے ۔ یہ اطلاع دینے کے بعد درخواست کی گئی کہ اس زیر بحث رقم کو منافع کے ساتھ دی جنرل عرب کمیٹی فار آرفنس ان پلسٹائن کو عطا کر دی جائے ۔ باب حکومت نے چیف سکریٹری حکومت بیت المقدس کی درخواست کو منظوری دینے کے لئے آصف سابع سے سفارش کی جنہوں نے فرمان مورخہ ۲۶ جون ۱۹۴۷ء کے ذریعے باب حکومت کی سفارش کو منظور کرتے ہوئے ہدایت دی کہ مذکورہ یونیورسٹی کے قیام کے لئے جو ایک لاکھ روپے کلدار کی امداد دی گئی تھی وہ مع منافع چیف سکریٹری حکومت بیت المقدس کی تحریک کے مطابق دی جنرل عرب کمیٹی فار آرفنس ان پلسٹائن کو دے دی جائے۔

مفتی اعظم فلسطین جب حیدرآباد آئے تھے ان سے متعدد لوگ ملے ہوں گے اور مفتی اعظم نے بھی یہاں کی ذی اثر شخصیتوں سے مل کر مالی امداد کی فراہمی میں ان کا تعاون چاہا ہوگا۔ وہ ایک اچھے اور نیک مقصد کے تحت حیدرآباد آئے تھے ۔ اس لئے یقیناً انہیں تعاون حاصل ہوا ہوگا ۔ حیدرآباد سے واپس ہونے پر انہوں نے بمبئی سے نظامت جنگ کو مکتوب مورخہ ۳ اگست ۱۹۳۴ء روانہ کیا تھا ۔ اس کے حسب ذیل اقتباس سے یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچتی ہے ۔

"ہمارے دوران قیام حیدرآباد میں جس قدر کرم گستری، مہمان نوازی و اخلاق کریمانہ کا برتاؤ آپ نے فرمایا ہے اور ہمارے اغراض و مقاصد کے متعلق جس قدر مخلصانہ سعی وجدوجہد آپ نے فرمائی ہے اس کے اظہار شکر گزاری کے لئے حقیقتاً الفاظ ناکافی ہیں۔ دعا ہے کہ اللہ تبارک و تعالیٰ آپ جیسے مخلص حضرات کے وجود اور فیض کرم سے امت اسلامی کو زیادہ سے زیادہ متمتع اور فیض یاب ہونے کا موقع عطا فرمائے۔" (مکتوب کے مکمل متن کے لئے ملاحظہ ہو "حیات نظام" "تذکرہ نواب سر نظامت جنگ بہادر" مولفہ نظیر حسین فاروقی)

-----------

## ماخذ

Instalment No.83, List No. 8 S.No. 149

مقدمہ:۔ انتظام مہمان داری و شرف باریابی حضرت محمد امین الحسینی مفتی اعظم بیت المقدس وعطائے امداد رقمی ایک لاکھ برائے یونیورسٹی بیت المقدس (فلسطین)

THE NIZAM'S GOVERNMENT
HYDERABAD DECCAN

# فرمان

ملاحظہ ہو عرضداشت صیغہ سیاسیات معروضہ ۱۶ رجب المرجب ۱۳۵۲ھ جو ایک لاکھ روپیہ دینے کی
نسبت ہے جو بیت المقدس کی یونیورسٹی کی امداد میں اس ریاست سے دینا قرار پایا تھا
حکم: ہماری مذکورہ امداد سے فلسطین میں یونیورسٹی کیلئے اراضی خرید کر کے وقف کرنے کی
نسبت فلسطین کی سپریم مسلم کونسل کا مرتبہ وقف نامہ کا مسودہ جو ریزیڈنسی سے
وصول ہوا ہے کونسل کی رائے کے مطابق منظور کر لیا جائے اور اسکی رجسٹری توسط گورنمنٹ
آف انڈیا فلسطین میں کرا دی جائے اس وضاحت کیساتھ کہ سرکار عالی کو وقتاً فوقتاً
نگرانی کا حق رہیگا کہ جس مقصد سے یہ عطیہ دیا گیا ہے اوسکی تعمیل برابر ہو رہی ہے۔

یمن - (دستخط مبارک)

۷ شعبان المعظم سنہ ۱۳۵۳ھ

نقل مطابق اصل

# آرٹس کالج جامعہ عثمانیہ کی تعمیر

# اور

# افتتاحی تقریب

جامعہ عثمانیہ کی عمارتوں میں آرٹس کالج کی عمارت کو مرکزی عمارت کی حیثیت حاصل ہے۔ منفرد طرز تعمیر اور وسعت و رفعت کے باعث آرٹس کالج کو ایک فقید المثال عمارت کہا جاسکتا ہے۔ یہ بات کسی مبالغے کے بغیر کہی جاسکتی ہے کہ جاریہ صدی میں حیدرآباد میں ایسی عظیم الشان، یادگار اور پرشکوہ دوسری کوئی عمارت تعمیر نہیں کی گئی۔ اس عمارت کی تعمیر تقریباً چھ سال میں پایہ تکمیل کو پہنچی اور اسے خوب سے خوب تر بنانے میں کوئی کسر چھوڑی نہیں گئی۔ اس مضمون میں اس عمارت کی تعمیر کے منصوبے، ماہرین فن کے انتخاب، ملبے کی فیاضانہ فراہمی اور تعمیر مکمل ہونے پر اس کے افتتاح کا بیان شامل ہے۔ یہ مواد آندھراپردیش آسٹیٹ آرکائیوز کے ریکارڈز کے ذخائر میں بکھرا ہوا تھا۔ اسے بڑی تلاش، تحقیق اور غائر تجزیے کے بعد مربوط انداز میں پیش کیا جارہا ہے۔

جامعہ عثمانیہ کی عمارتوں کی تعمیر کے لیے ابتدا میں بمقام اڈیکمیٹ ۱۴سو ایکڑ اراضی کا علاقہ پسند و منتخب کیا گیا لیکن علی نواز جنگ معتمد تعمیرات نے جامعہ کی عمارتوں کو بمقام گولکنڈہ تعمیر کرنے کی تجویز پیش کی۔ نواب میر عثمان علی خان آصف سابع نے اس تجویز کو منظوری دینے کی بجائے جامعہ کی عمارتوں کی تعمیر کے لیے شاہی عمارتوں کی پیش کش کی۔ چونکہ شاہی عمارتوں سے جامعہ کی ضروریات کی تکمیل ممکن نہیں تھی اس لیے یہ اسکیم عملی صورت اختیار نہ کرسکی۔ ملک پیٹھ میں بھی جامعہ کی عمارتوں کو تعمیر کرنے کے بارے میں غور و خوض کیا گیا لیکن یہ اراضی بھی جامعہ کی ضروریات کے لئے کافی نہیں تھی اس لئے آخرکار بمقام اڈیکمیٹ ہی عمارتوں کی تعمیر شروع کرنے کے احکام جاری کیے گئے۔ مقام کے انتخاب کے لئے جنوری ۱۹۲۱ء میں کارروائی کا آغاز ہوا تھا اور اس بارے میں آٹھ سال بعد جنوری ۱۹۲۹ء

میں قطعی فیصلہ ہوااور منظوری دی گئی ۔اس کارروائی کی ابتداء ہی میں آصف سابع نے فرمان مورخہ ۱۸ جولائی ۱۹۲۱ء کے ذریعہ یہ احکام صادر کردئے تھے کہ جامعہ عثمانیہ کی عمارتوں کی تعمیر مشرقی طرز پر ہو اور ہندوستان کے قدیم اسلامی طرز کو ترجیح دی جائے ۔مقام کے انتخاب کی کارروائی کے دوران مجلس اعلیٰ جامعہ عثمانیہ کی تجویز پر جامعہ عثمانیہ کی عمارتوں کی تعمیر کے لئے ایک کمیٹی کے ذریعے مہر علی فاضل کا ماہر فن آرکیٹکٹ کے طور پر انتخاب عمل میں آیا اور آصف سابع نے فرمان مورخہ ۸ مارچ ۱۹۲۲ء کے ذریعے مہر علی فاضل کے تقرر کی منظوری دیتے ہوئے یہ ہدایت دی کہ مہر علی فاضل کے تیار کئے ہوئے نقشہ جات پر بوقت ضرورت باہر کے ماہرین فن سے مشورہ لیا جاسکتا ہے۔

جامعہ عثمانیہ کی عمارتوں کے لئے مقام کے انتخاب کا قطعی فیصلہ ہوجانے کے بعد بلڈنگ کمیٹی نے محکمہ تعمیرات کے دو انجینروں سید زین الدین حسین خان (زین یار جنگ) اور سید علی رضا کو جاپان ، امریکہ ، یوروپ ، مراکش ، مصر، شام اور عراق روانہ کرنا طے کیا تاکہ یہ انجنیران ممالک کی جامعات کی نئی تعمیر کردہ عمارتوں کا معائنہ کریں اور کسی ماہر اور موزوں آرکیٹکٹ کا نام تجویز کریں جس کا بطور مشیر آرکیٹکٹ تقرر کیا جاسکے ۔باب حکومت (کابینہ) کی سفارش پر آصف سابع نے فرمان مورخہ ۲۰ سپٹمبر ۱۹۳۰ء کے ذریعے ان انجینروں کی تعیناتی، تنخواہ ، الاونس اور اخراجات سفر کی منظوری دی ۔ان انجینیروں نے بیرونی ممالک کے دورے کے دوران ماہر آرکیٹکٹ ارنسٹ جاسپر کو بہت موزوں اور اہل پایا ۔چنانچہ سر حیدر نواز جنگ (سر اکبر حیدری) نے لندن سے ایک ٹیلی گرام مورخہ ۲ اکٹوبر ۱۹۳۱ء روانہ کیا جس میں انہوں نے لکھا کہ ارنسٹ جاسپر کو چند شرائط کے ساتھ جامعہ عثمانیہ کی عمارتوں کا مشیر آرکیٹکٹ مقرر کرنے کے لیے حکومت کی ضروری منظوری حاصل کی جائے ۔انہوں نے یہ بھی لکھا کہ سید زین الدین حسین خان اور سید علی رضا نے ارنسٹ جاسپر کی سفارش کی ہے کہ سراسنک طرز تعمیر کے یہ ماہر ہیں اور انہوں نے قاہرہ کی چند عمدہ اور نفیس عمارتوں کے نقشے تیار کئے ہیں ۔ان کی شرائط ملازمت کو انہوں نے اور علی نواز جنگ نے سر رچرڈ ٹرنچ اور مہدی یار جنگ کے مشورے سے طے کیا ہے ۔سب کی رائے ہے کہ ارنسٹ جاسپر اس کام کے لئے نہایت موزوں ہوں گے اور ان کا فوراً تقرر ہونا چاہیے ۔اس کارروائی کی ساری تفصیلات اور باب حکومت کی سفارشی قرارداد ایک عرضداشت کے ذریعے آصف سابع کی خدمت میں پیش کی گئی ۔آصف سابع نے بذریعے فرمان مورخہ ۵ نومبر ۱۹۳۱ء ارنسٹ جاسپر کے تقرر کی منظوری دی۔

جامعہ عثمانیہ کے قیام کی ابتداء سے عثمانیہ کالج، انجینیرنگ کالج، ٹریننگ کالج، دار الترجمہ رجسٹرار آفس اور یونیورسٹی اسٹاف یونین کرائے کی ۲۴ عمارتوں میں کام کر رہے تھے۔ ان عمارتوں کے مالکوں نے یہ طریقہ اختیار کر رکھا تھا کہ جب مدت قریب الختم ہوتی تو وہ کرایے میں غیر معمولی اضافے یا تخلیہ عمارت کا نوٹس دے دیتے تھے جس سے ارباب جامعہ کو سخت دقت کا سامنا کرنا پڑرہا تھا۔ بعض عمارتوں کی سالانہ مرمت، ٹیکس اور صفائی کے اخراجات بھی متعلقہ کالج کی جانب سے ادا کیۓ جاتے تھے۔ ان عمارتوں کے کرایے کی جملہ رقم اناسی ہزار دو سو ساٹھ روپے سالانہ تھی۔ ان تمام دقتوں کے باوجود انتظام تشفی بخش نہیں تھا کیونکہ عمارتیں علاحدہ علاحدہ مقامات پر واقع تھیں اور وہ اس مقصد کے لئے تعمیر نہیں ہوئی تھیں جس مقصد کے لئے استعمال میں لائی جا رہی تھیں۔ ان امور کے پیش نظر مجلس اعلیٰ جامعہ عثمانیہ نے یہ تجویز پیش کی کہ جامعہ کے لئے مستقل عمارتوں بشمول آرٹس کالج کی تعمیر میں پانچ تا دس سال کی مدت درکار ہوگی اس لئے اڈیکمیٹ میں عارضی عمارتیں تعمیر کی جائیں اور کالجوں اور دفتروں کو ان میں منتقل کر دیا جائے۔ اس وقت اڈیکمیٹ میں تمام سہولتیں مثلاً سڑک، پانی، بجلی وغیرہ بہم پہنچائی جا چکی ہیں اس لیے وہاں عارضی عمارتوں کی تعمیر مناسب معلوم ہوتی ہے۔ تجویز میں یہ کہا گیا کہ اس میں فائدہ یہ ہے کہ دس سال یعنی مستقل عمارتوں کی تعمیر مکمل ہونے تک جو کرایے کا بار حکومت کو برداشت کرنا ہوگا اس سے سبکدوشی حاصل ہو جائے گی اور مستقل عمارتوں کی تعمیر کے بعد اگر ان عارضی عمارتوں سے کام لینا مقصود ہو تو یہ کام میں لائی جا سکتی ہیں یا ان کے انہدام کے بعد ان کا مال مسالہ بحد ۲۵ فیصد دوسری عمارتوں کے لئے کام میں لایا جا سکتا ہے۔ جامعہ عثمانیہ کی بلڈنگ کمیٹی نے اس بارے میں یہ قرار داد منظور کی کہ جو عمارتیں جامعہ عثمانیہ کے لئے کرایے پر لی گئی ہیں ان سے بعض کی مدت قریب الختم ہے لہذا یہ نہایت ضروری ہے کہ آصف سابع کی خدمت میں یہ معروضہ پیش کیا جائے کہ جامعہ عثمانیہ کے موازنے سے نو لاکھ پچاس ہزار روپے عارضی عمارتوں کی تعمیر کے لئے منظور کیۓ جائیں۔ باب حکومت نے اس بارے میں یہ قرار داد منظور کی کہ جامعہ عثمانیہ کی بلڈنگ کمیٹی کی تحریک قابل منظوری ہے۔ ایک عرضداشت میں عارضی عمارتوں کی تعمیر کے سلسلے میں مذکورہ بالا تمام تفصیلات درج کر کے اسے آصف سابع کے احکام کے لئے پیش کیا گیا۔ آصف سابع نے فرمان مورخہ ۳۰ ڈسمبر ۱۹۳۳ء صادر کرتے ہوئے عارضی عمارتوں کی تعمیر کے لئے نو لاکھ پچاس ہزار روپے کی منظوری دی اور حکم دیا کہ یکم جنوری ۱۹۳۴ء سے عارضی عمارتوں کی تعمیر کا کام شروع کر دیا جائے۔

آرٹس کالج کی عمارت کے نقشہ جات ارنسٹ جاسپر، مشیر آرکیٹکٹ کے مشوروں سے مرتب کرکے عثمانیہ یونیورسٹی بلڈنگ کمیٹی میں پیش کیے گئے۔ کمیٹی مذکور کے دو اجلاسوں میں اس بارے میں صلاح و مشورہ ہوا اور ان پر پسندیدگی کا اظہار کیا گیا۔ اس کالج کی عمارت کی تفصیلی برآورد مرتب کی گئی جو ۲۷ لاکھ ۱۳ ہزار روپے قرار پائی۔ ایک عرضداشت میں آرٹس کالج کی عمارت کی ۲۷ لاکھ ۱۳ ہزار روپے کی برآورد کی تفصیلات درج کرکے لکھا گیا کہ عمارت دو منزلہ تجویز کی گئی ہے جو مقامی ساسانی طرز پر ہوگی جس میں بیدر، اورنگ آباد اور بلدہ حیدرآباد کی عمارتوں کی اہم خصوصیات شامل رہیں گی۔ اس میں دور جدید کی عمارتوں کی جملہ ضروریات ملحوظ رکھی گئی ہیں۔ اس میں دو ہزار طلبہ کی تعلیم کے لئے گنجائش ہے۔ یہ ساری تفصیلات درج کرنے کے بعد آصف سابع سے ۲۷ لاکھ ۱۳ ہزار روپے منظور کرنے کی درخواست کی گئی۔ آصف سابع نے فرمان مورخہ ۲۶ اکٹوبر ۱۹۳۳ء کے ذریعے آرٹس کالج کی عمارت کی تعمیر کے لئے ۲۷ لاکھ ۱۳ ہزار روپے کی منظوری دی۔ ابتدائی مراحل کی تکمیل کے بعد آرٹس کالج کی عمارت کی تعمیر کے کام کا آغاز ۱۳ جنوری ۱۹۳۴ء سے ہوا اور ایک عرضداشت کے ذریعے آصف سابع کو اس کی اطلاع دی گئی۔ اس کے علاوہ آصف سابع کو عارضی عمارتوں کی تعمیر کے آغاز کی بھی اطلاع دی گئی۔ یہ اطلاع ملنے پر آصف سابع نے جامعہ عثمانیہ کے سنگ بنیاد رکھنے کا ارادہ ظاہر کیا۔ چنانچہ معتمد پیشی نے اپنے مراسلے مورخہ ۲۴ جون ۱۹۳۴ء کے ذریعے معتمد باب حکومت کو اطلاع دی کہ آصف سابع نے عثمانیہ یونیورسٹی کی بنیاد رکھنے کے لئے ۲ جولائی ۱۹۳۴ء کو ساڑھے پانچ بجے کا وقت مقرر کیا ہے۔ بعد ازاں تاریخ اور وقت میں تبدیلی کے بعد یہ تقریب ۵ جولائی ۱۹۳۴ء ساڑھے چار بجے مقرر ہوئی۔ طے شدہ پروگرام کے مطابق تقریب منعقد ہوئی اور آصف سابع نے سنگ بنیاد رکھا۔

ابتداء میں آرٹس کالج کی منظورہ برآورد میں کارنس اور پیاراپٹ وال Cornice & Parapet Wall کی تعمیر کے لئے انتیس ہزار چھ سو بیس روپے کی گنجائش رکھی گئی تھی لیکن ارنسٹ جاسپر، مشیر آرکیٹکٹ کی سفارش پر یہ تجویز ہوئی کہ عمارت کی موزونیت کے لحاظ سے اسے مصفا سنگ سماق سے تعمیر کیا جانا چاہیے۔ اس سلسلے میں یونیورسٹی بلڈنگ کمیٹی اور باب حکومت کی سفارش پر آصف سابع نے فرمان مورخہ ۲۴ مارچ ۱۹۳۸ء کے ذریعے اس کام کے لئے دو لاکھ اٹھاون ہزار دو سو سینتیں روپے منظور کئے۔ ارنسٹ جاسپر، مشیر آرکیٹکٹ نے یہ بھی رائے دی کہ Jack Arch آرٹس کالج کی عمارت کے باب الداخلہ کی چھت کے لئے موزوں نہیں ہے۔ موزونیت کے مدنظر گنبد نما چھت تعمیر کی جانی چاہیے۔ اس تجویز کے

سلسلے میں یونیورسٹی بلڈنگ کمیٹی اور باب حکومت کی سفارشات جب ایک عرضداشت میں درج کر کے آصف سابع کی خدمت میں پیش کی گئیں تو انہوں نے آرٹس کالج کی گنبد نما چھت کی تعمیر کے لئے سینسٹھ ہزار ایک سو روپے کی منظوری دی ۔آرٹس کالج کی عمارت کی تعمیر کے لئے ابتداء میں ستائیس لاکھ تیرہ ہزار روپے کی منظوری دی گئی تھی ۔ بعض نئے کام انجام دے گئے جن کے لئے منظورہ برآوردہ میں گنجائش موجود نہیں تھی اس لیے مزید رقمی منظوریاں دی گئیں ۔آرٹس کالج کی عمارت کی تعمیر پر جملہ مصارف اڑتیس لاکھ ستانوے ہزار چھ سو چونتیس روپے ہوئے ۔ آصف سابع نے یونیورسٹی بلڈنگ کمیٹی اور باب حکومت کی سفارشات پر فرمان مورخہ ۵ ڈسمبر ۱۹۴۳ء کے ذریعے زائد مصارف کی منظوری دی ۔

آرٹس کالج کی عمارت کی تعمیر مکمل ہونے پر عرضداشت مورخہ ۱۸ نومبر ۱۹۳۹ء کے ذریعے آصف سابع کو یہ اطلاع دی گئی کہ آرٹس کالج کی تعمیر کا کام جو ۱۳ جنوری ۱۹۳۴ء کو شروع ہوا تھا اب پایہ تکمیل کو پہنچ چکا ہے اور آصف سابع سے جامعہ کی اس مرکزی عمارت کا افتتاح کرنے کی درخواست کی گئی ۔ افتتاح کے انتظامات کے سلسلے میں منجملہ سفارشات کے یہ سفارش بھی پیش کی گئی کہ افتتاح کی تقریب ۴ ڈسمبر ۴ بجے سہ پہر منعقد کی جائے لیکن آصف سابع کا حکم ہوا کہ افتتاح کے لئے ۴ ڈسمبر کی تاریخ مناسب ہے مگر افتتاح ساڑھے دس بجے صبح اور ایٹ ہوم چار بجے سہ پہر رکھا جائے ۔چونکہ افتتاح کی تقریب بڑے پیمانے پر منعقد کی جانے والی تھی اس لئے اسے دو حصوں میں تقسیم کر کے ایک دن میں دو بار بڑے پیمانے پر انتظامات کرنا وقت طلب تھا ۔خود آصف سابع کو ایک ہی دن میں دو بار ان تقاریب میں شریک ہونا پڑتا تھا ۔اس لئے افتتاح اور ایٹ ہوم کا وقت ۴ ڈسمبر ۴ بجے سہ پہر مقرر کرنے کی اجازت حاصل کر لی گئی ۔

آصف سابع نے مقررہ پروگرام کے مطابق ۴ ڈسمبر ۱۹۳۹ء کو آرٹس کالج کی عمارت کا افتتاح انجام دیا ۔اس موقع پر امیر جامعہ اور انجمن اتحاد طلبہ جامعہ عثمانیہ کی جانب سے آصف سابع کی خدمت میں دو سپاس نامے پیش کئے گئے ۔ ان سپاس ناموں کا جواب دیتے ہوئے آصف سابع نے کہا کہ چار پانچ سال قبل انہوں نے جس عمارت کا سنگ بنیاد رکھا تھا اس پر ایک عالی شان عمارت قائم ہو گئی ہے جو اپنی وضع کی خوبصورتی ، شان اور عظمت میں غالباً ہندوستان بھر میں اپنی نظیر نہیں رکھتی ۔ جس طرح جامعہ عثمانیہ ان کے عہد حکومت کا ایک اعلیٰ کارنامہ ہے اسی طرح یہ عمارت بھی ان کے عہد کی ایک شاندار یادگار ہے جو صدیوں تک آنے والی نسلوں کو آج کے تہذیب و تمدن اور ذوق تعمیر کی یاد دلاتی رہے گی ۔جامعہ عثمانیہ

کی خصوصیت اور آرٹس کالج کی عمارت کی طرز تعمیر پر اظہار خیال کرتے ہوئے انہوں نے کہا کہ اس جامعہ کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ یہاں اردو کے ذریعے تعلیم دی جاتی ہے جو ہندوؤں اور مسلمانوں کے میل جول اور آپس کے دوستانہ تعلقات سے پیدا ہوئی ۔ یہ زبان مساوی طور پر دونوں قوموں کی میراث ہے اور جو عام طور پر سارے ہندوستان میں بولی اور سمجھی جاتی ہے ۔ آرٹس کالج کی عمارت کی طرز تعمیر بھی اردو زبان کی طرح ہندو اور مسلمان کے طرز سے مرکب ہے اور اس کے ستونوں اور در و دیوار کے نقش و نگار میں دونوں قوموں کی کاریگری اور ان کے تمدن اور تہذیب کی جھلک نظر آتی ہے ۔ اس طرح یہ عمارت بھی ایک علامت ہے اس باہمی میل جول، باہمی دوستانہ مراسم اور خوش گوار تعلقات کی جو صدیوں سے ریاست کی مختلف قوموں میں چلے آتے ہیں جس کی وجہ سے یہاں کے لوگ ہمیشہ آپس میں شیر و شکر ہو کر رہے ہیں ۔ آصف سابع نے اپنے جواب ایڈریس کو ختم کرتے ہوئے دعا کی "خلاق علم و فضل رب العالمین اس جامعہ کو دن دو گنی رات چو گنی ترقی عطا کرے اور مدت تک میرا ملک اس کے فیض سے بہرہ اندوز ہوتا ہے ۔"

-----------

## ماخذ


1. Instalment No. 80, List No.1, S.No. 471

مقدمہ :۔ تعمیر عمارات جامعہ عثمانیہ

2. Report on the administration of H.E.H the Nizam,s Dominions for the year 1349F (6th October 1939 to 6th October 1940 A.D)

کنگ کوٹھی




ہدایت

## فرمان

بملاحظہ:- عرضداشت معینہ عثمانیہ یونیورسٹی معروضہ ۲۸ شوال المکرم ۱۳۳۹ھ جو جامعہ عثمانیہ کی عمارت کی تعمیر کے لئے اراضی منتخب کرنیکی نسبت ہے۔

حکم:- جبکہ جامعہ عثمانیہ کیلئے اڈیکمیٹ سے بہتر دوسری جگہ دستیاب نہیں ہوسکتی ہے تو مجلس اعلیٰ اور صدر اعظم کی رائے مناسب ہے جسمیں جامعہ عثمانیہ کی عمارات کی تعمیر کیلئے اڈیکمیٹ میں چودہ سو ایکر اراضی حاصل کیجائے۔ اور حصول اراضی و تصفیہ معاوضہ کیلئے ایک عہدہ دار مقرر کیا جائے۔ اور جامعہ عثمانیہ کی عمارات کیلئے ماہرفن کا انتخاب ایک کمیٹی کے ذریعہ سے کیا جائے جسکے صدر نشین صدر اعظم اور ارکان صدر المہام فینانس۔ معتمد تعلیمات و معتمد تعمیرات شاخ عام مقرر ہوں۔ جامعہ عثمانیہ کی عمارات کی تعمیر مشرقی طرز پر ہو اور ہندوستان کے قدیم اسلامی طرز کو ترجیح دیجائے۔ اسکے نقشہ جات پیش کرکے میری منظوری لی جائے۔ (ثبت دستخط مبارک اعلیحضرت بندگانعالی مدظلہ العالی)

۱۲ ذیقعدہ الحرام ۱۳۳۹ھ۔ دوشنبہ ثبت دستخط

(امین جنگ بہادر)

نقل مطابق اصل

صدر المہام پیشی خداوندی

رجسٹرار

# فرمان

ملاحظہ : — عرضداشت صیغۂ تعمیرات معروضہ ۱۸- جمادی الثانی ۱۳۴۲ھ جو سرکاری عمارتوں کی تعمیر کے لئے مستقل طور پر ایک آرکیٹکٹ کا تقرر کرنے کے نسبت ہے -

حکم : — باب حکومت کی رائے مناسب ہے حسبہٗ عمارات جامعۂ عثمانیہ اور دیگر سرکاری عمارتوں کی تعمیر کے لئے ایک مستقل جائداد آرکیٹکٹ کی قائم کر کے اس پر مہر علی فاضل کا تقرر کیا جائے اور انکو انکی خدمت کی ماہوار ابتدائی ایکہزار تین سو (السما) روپیہ اور اضافہ پچاس روپیہ سالانہ ماہوار انتہائی ایکہزار پانچسو روپیہ (الصماء) دی جائے مگر مہر علی فاضل کے تیار کئے ہوئے نقشہ جات پر بضرورت ضرورت باہر کے بہترین ماہر فن سے وقتاً فوقتاً مشورہ لیا جا سکتا ہے -

(مہر بدستخط مبارک اعلیحضرت بندگانعالی متعالی مدظلہ العالی)

۸- رجب المرجب ۱۳۴۲ھ - چہارشنبہ

مہر بدستخط

(امین جنگ بہادر)

صدر المہام پیشی خداوندی

نقل صحیح

[illegible] ۵/۱۴

صدر دفتر نظم



# فرمان

بملاحظہ:۔ عرضداشت صیغۂ تعلیمات معروضہ ۲۰۔ ذیحجہ ۱۳۵۶ھ جو جامعۂ عثمانیہ کے آرٹس کالج کی تعمیر کی نسبت ہے۔

حکم:۔ کونسل کی رائے کے مطابق تعمیر مذکور کے بابت دو لاکھ اٹھاون ہزار دو سینتیس (دو للکھ ۲۵۸۰۳۷ روپے) روپیہ منظور کئے جائیں۔ [signature]

۲۱۔ محرم الحرام ۱۳۵۷ھ

# مسجد الاقصیٰ بیت المقدس کی مرمت اور تزئین نو

بیت المقدس کو تین ہزار سال سے دنیا کے ایک مقدس ترین مقام کی حیثیت سے جو عظمت و اہمیت حاصل ہے اس سے ہر کوئی واقف ہے۔ یہ مسلمانان عالم کا قبلہ اول بھی ہے۔ مسلمانوں کی ایک نہایت اہم مسجد، مسجد اقصیٰ بیت المقدس میں موجود ہے جس کی اسرائیل سے بازیابی کو مسلمانان عالم نے اپنا عزیز مقصد حیات بنالیا ہے۔ اس مسجد اقصیٰ کی عمارت کی مرمت اور اسے پائیدار بنانے اور اس کی عمارت یا احاطہ کی جدید کاری کے لئے بین الاقوامی سطح پر مالیہ فراہم کرنے کی زبردست مہم باقاعدہ طور پر ۱۹۲۳ء میں چلائی گئ تھی۔ اس زمانے میں نواب میر عثمان علی خان آصف سابع سابق ریاست حیدرآباد کے حکمران تھے۔ اس عظیم کام کے لئے آصف جاہ سابع نے بھی ایک لاکھ روپیوں کا گراں قدر عطیہ دیا تھا۔ آج ایک لاکھ روپیوں کی قدر بہت گھٹ گئ ہے لیکن اس زمانے میں اسکی قدر آج کے کروڑوں روپیوں کے برابر تھی۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ سابق ریاست حیدرآباد کی حکومت اور حکمران اپنی بین الاقوامی ذمہ داریوں، انسانی تہذیب و تمدن کی بقا اور ارتقاء کے لئے اپنے رول سے نہ صرف یہ کہ پوری طرح آگاہ تھے بلکہ اس سلسلے میں نہایت فراخ دلانہ اور حد درجہ پرجوش عملی مظاہرہ بھی کیا کرتے تھے۔ مسجد اقصیٰ کی درستگی، تحفظ اور استحکام کے لئے سابق ریاست حیدرآباد کے اس عطیہ کی جو تفصیلات آندھراپردیش اسٹیٹ آرکائیوز کے محافظ خانے میں بکھری ہوئی اور دبی ہوئی دستاویزات میں درج ہیں ان کی چھان بین کے نتائج کو اس مضمون میں پیش کرنے سے پہلے بیت المقدس اور مسجد اقصیٰ کے تاریخی اور تمدنی پس منظر کے تعلق سے کچھ کہنا ضروری معلوم ہوتا ہے۔

بیت المقدس جو دنیا کے قدیم ترین شہروں میں گنا جاتا ہے یہودیوں، عیسائیوں اور مسلمانوں کے لئے یکساں طور پر مقدس ہے۔ قدیم ترین تاریخی شہادت سے اس بات کا ثبوت ملتا ہے کہ یہاں مصریوں کی عملداری تھی۔ حضرت یعقوب علیہ السلام نے ایک عرصے کے بعد مسجد بیت المقدس کی بنیاد ڈالی جس کی وجہ سے بیت المقدس کی آبادی وجود میں آئی۔ حضرت

داؤد علیہ السلام نے ایک ہزار سال قبل مسیح میں بیت المقدس کو فتح کیا اور ان کے جانشین حضرت سلیمان علیہ السلام نے مسجد اور شہر کی تعمیر جدید کروائی۔ چھٹی صدی قبل مسیح کے اوائل میں بابل کے حکمران بخت نصر نے یروشلم کو فتح کرنے کے بعد نہ صرف ہیکل سلیمانی کو جلا دیا اور یروشلم کو تہس نہس کر دیا بلکہ یہودیوں پر سخت ظلم و ستم کئے۔ بعد ازاں فلسطین ایرانیوں اور یونانیوں کے زیر اقتدار رہا۔ ہیرود اعظم کے عہد میں ہیکل سلیمانی کی دوبارہ تعمیر ہوئی اور پھر بیت المقدس میں رونق نظر آنے لگی۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی دعوت و تبلیغ کا مرکز بھی بیت المقدس اور اس کے قرب و جوار کا علاقہ تھا۔ عہد رسالت میں بیت المقدس کی عظمت و تقدیس برقرار رہی بلکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم سولہ ماہ تک بیت المقدس کی سمت نماز ادا کرتے رہے اور مدینہ منورہ کو ہجرت کرنے کے کچھ عرصہ بعد مسجد الحرام کی طرف نماز پڑھنے لگے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سفر معراج کا تعلق بھی بیت المقدس کی مسجد اقصیٰ سے ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کے بعد بیت المقدس مسلمانوں کا تیسرا مقدس شہر ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت کے دور میں عرب افواج فلسطین میں داخل ہوئیں۔ ۱۳ھ م ۶۳۴ء میں قیصر کی افواج کو شکست ہوئی۔ یہاں کے قلعہ بند شہر ایک ایک کر کے عربوں نے حاصل کر لئے۔ عیسائیوں نے چند روز کی مدافعت کے بعد صلح کے لئے رضامندی ظاہر کی مگر یہ شرط رکھی کہ امیر المومنین حضرت عمرؓ خود آکر صلح کا معاہدہ لکھیں۔ حضرت عمرؓ نے اس شرط کو منظور فرمایا اور وہ رجب ۱۶ھ میں بیت المقدس روانہ ہوئے جہاں معاہدہ تحریر پایا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیت المقدس میں صخرہ اور براق باندھنے کی جگہ کے قریب جہاں اپنے ہمراہیوں سمیت نماز ادا کی تھی ایک مسجد تعمیر کرنے کا حکم دیا۔ یہی مسجد بعد میں مسجد اقصیٰ کہلائی۔ اموی خلافت کے دور میں بیت المقدس کو خاص اہمیت حاصل ہوئی۔ عبد الملک کے عہد میں اس شہر کی عظمت و وقار میں مزید اضافہ ہوا۔ اس کے جانشین ولید نے مسجد اقصیٰ کی تعمیر کی تکمیل اور تزئین کی۔ (ملاحظہ ہو اردو دائرہ معارف اسلامیہ، لاہور)

مسجد اقصیٰ کی مرمت و تجدید کے لئے چندہ جمع کرنے کی غرض سے فلسطین سے جو وفد ہندوستان بھیجا گیا تھا وہ حیدر آباد بھی آیا تھا۔ یہ وفد اپنے ساتھ نواب میر عثمان علی خان آصف سابع کے نام ہندوستان کے وائسرے اور گورنر جنرل لارڈ ریڈنگ کا ایک تعارفی خط اور حکیم

اجمل خان اور ڈاکٹر مختار احمد انصاری کا تعارفی معروضہ ساتھ لایا تھا۔ اس وفد کے صدر محمد مراد سپریم مسلم کونسل فلسطین کے رکن کے علاوہ مفتی حیفہ بھی تھے انہوں نے اپنے مکتوب مورخہ ۸ ڈسمبر ۱۹۲۳ء کے ذریعے مذکورہ بالا خط اور معروضے کے علاوہ وفد کی اپیل سرامین جنگ بہادر، صدر المہام پیشی کو روانہ کی تاکہ ان سب معروضات کو آصف سابع کی خدمت میں پیش کیا جاسکے۔ لارڈ ریڈنگ نے آصف سابع کے نام اپنے مکتوب ۹ نومبر ۱۹۲۳ء میں وفد کے ارکان کا تعارف کراتے ہوئے ان کے دورے کا مقصد و اغراض بیان کئے تھے۔ حکیم اجمل خان اور ڈاکٹر مختار احمد انصاری نے اپنے معروضے مورخہ ۱۲ نومبر ۱۹۲۳ء میں لکھا تھا کہ مرمت کی غرض سے جتنی رقم درکار ہے آصف سابع تنہا جملہ رقم مرحمت فرماسکتے ہیں اور ان کی روایتی فیاضی کو پیش نظر رکھتے ہوئے اس بات کی قوی امید ہے کہ وفد کی اپیل پر نہایت ہمدردی کے ساتھ غور کیا جائے گا۔ فلسطینی وفد نے اپنی اپیل میں لکھا تھا کہ مشہور عالم مسجد اقصیٰ کے علاوہ بیت المقدس میں دو اور مساجد عبدالملک بن مروان نے ۷۵ھ میں تعمیر کروائی تھیں۔ یہ مساجد تیرہ سو سال گزر جانے کے باوجود بھی اپنی ناقابل بیان خوبصورتی کے ساتھ محفوظ ہیں۔ اس طویل عرصے میں پانچ مسلم خلفاء عبدالملک بن مروان، المامون، سلطان صلاح الدین، سلطان سلیم اور سلطان سلیمان نے ان مساجد کی ترمیم و مرمت کروائی۔ پہلی جنگ عظیم سے دو سال قبل خلیفہ محمد پنجم نے ان مساجد کی مرمت کروانے کا ارادہ ظاہر کیا تھا کیونکہ انہیں اطلاع دی گئی تھی کہ اگر ان مسجدوں کی فوری مرمت نہ کروائی جائے تو ان کے انہدام کا خطرہ ہے۔ جنگ چھڑ جانے کی وجہ سے یہ اسکیم ملتوی ہو گئی۔ ۱۹۲۲ء کے آغاز پر فلسطین کے مسلمانوں کے مقامات کی نگہداشت اور مذہبی امور کی یکسوئی کا اختیار فلسطینی مسلمانوں کی منتخب کردہ جماعت سپریم مسلم کونسل کو دیا گیا۔ اس کونسل نے قائم ہوتے ہی ان مساجد کی مرمت کروانے پر توجہ دینی شروع کی۔ اس کونسل نے خلافت کی وزارت وقف سے درخواست کی کہ ایک قابل آرکیٹکٹ کو روانہ کیا جائے تاکہ وہ ان مسجدوں کی موجودہ حالت کے بارے میں رپورٹ پیش کرے۔ اس درخواست پر نامور مسلم آرکیٹکٹ کمال الدین بے چار مددگاروں کے ساتھ بیت المقدس بھیجے گئے جنہوں نے تفصیلی معائنہ کے بعد جلد از جلد مرمت کا مشورہ دیا۔ انہوں نے مرمت کا تخمینہ ایک لاکھ پچاس ہزار مصری پاونڈ بتائے۔ اپیل کے آخر میں لکھا گیا تھا کہ فلسطین کے مسلمانوں نے اس سلسلے میں اپنا حصہ ادا کرنے کے

بعد اس کام کو پایہ تکمیل تک پہنچانے کی غرض سے مسلم دنیا کے نام مالی امداد کی اپیل جاری کرنے کا فیصلہ کیا ہے ۔اس وفد کے دورہ ہندوستان کا مقصد یہی ہے ۔ان کاغذات (لارڈ ریڈنگ کا خط، حکیم اجمل خان و ڈاکٹر مختار احمد انصاری کا معروضہ اور وفد کی اپیل) کے ملاحظے کے بعد آصف سابع نے فرمان مورخہ ۹ ڈسمبر ۱۹۲۳ء کے ذریعہ دریافت کیا" ہماری طرف سے جو چندہ دیا جانا مناسب ہے اس کی مقدار کیا ہوگی ۔کل کونسل (کابینہ) میں طے کر کے جلد مجھے اطلاع دی جائے ۔میرے خیال میں چندہ ایک لاکھ روپے کلدار سے کم نہ ہونا چاہیے مگر اس کا اطمینان بھی ضروری ہے کہ جس کام کے واسطے رقم دی جائے گی وہ اسی کام میں جائز طور سے صرف ہوگی ۔" اس فرمان کی تعمیل میں دوسرے روز باب حکومت کے اجلاس میں اس کارروائی پر غور کیا گیا اور یہ تجویز ہوئی کہ اس نیک کام کے لئے ایک لاکھ روپے کلدار چندہ دینے کا آصف سابع نے جو خیال ظاہر کیا ہے اس سے جملہ اراکین باب حکومت اتفاق کرتے ہیں اور اس امر کا اطمینان کرنے کی نسبت کہ یہ رقم اسی کام میں جائز طور پر صرف ہوگی یا نہیں، رزیڈنسی سے دریافت کرنے کے بعد کیفیت پیش کی جائے گی ۔باب حکومت کی قرارداد پیش ہونے پر اسی روز آصف سابع کا یہ فرمان صادر ہوا ۔" باب حکومت کی رائے درست ہے کہ اس نیک کام کے لئے ایک لاکھ روپے کلدار کا چندہ دیا جائے مگر مناسب ہوگا کہ پہلے اس کی اطلاع خود ڈیپیوٹیشن کو دی جائے اور ان سے یا ممکن ہو تو رزیڈنسی سے پہلے استفسار کر لیا جائے کہ جس کام کے واسطے یہ رقم دینے کا مقصد ہے اسے اس کام پر جائز طور پر صرف کرنے کا کیا طریقہ ہوگا ۔اس کی اطلاع دی جائے تو رقم کے ایصال کا انتظام کیا جائے گا ۔" فرمان میں دی گئی ہدایت کے مطابق فلسطین کے وفد سے دریافت کیا گیا کہ جس کام کے لئے ایک لاکھ روپے کلدار چندہ دینے کی تجویز ہے اس کام کی انجام دہی اور رقم کے جائز طور پر صرف کرنے کا کیا طریقہ ہوگا ۔نظامت جنگ بہادر، صدر المہام سیاسیات نے اس سلسلے میں وفد کے اراکین سے بالمشافہ گفتگو کی ۔وفد کے اراکین نے بیان کیا کہ اگر چندے کی یہ رقم فلسطین کے برٹش ہائی کمشنر کے ذریعہ بھیجی جائے تو انہیں اس میں کوئی عذر نہ ہوگا ۔باب حکومت کی رائے میں بھی یہی طریقہ مناسب تھا کہ چندہ کی یہ رقم رزیڈنسی کے توسط سے فلسطین کے ہائی کمشنر کے پاس ارسال کی جائے تا کہ اس بات کا اطمینان ہو سکے کہ وہ رقم مسجد اقصیٰ کی مرمت وغیرہ پر جائز طور پر صرف کی جائے گی ۔آصف سابع نے بذریعہ فرمان مورخہ ۲ جنوری ۱۹۲۴ء باب حکومت کی

# ریاست حیدرآباد میں عاملہ سے عدلیہ کی علاحدگی

ریاست حیدرآباد جس کی اپنی ایک اہم تاریخ ہے اور باتوں کے علاوہ سارے برصغیر ہندوستان میں کئی مثالی اور لائقِ تقلید اقدامات اور اصلاحات کے لئے بڑی شہرت رکھتی ہے۔ ان اقدامات میں جہاں اقتدار کو غیر مرکوز کرنے کے لئے مجلس بلدیہ حیدرآباد کی تشکیل اور آر ٹی۔سی کی خدمات کو سرکاری شعبہ میں رکھنا شامل ہے عاملہ سے عدلیہ کو الگ کر کے غیر معمولی جمہوری طریقہ کار کو رواج دینا اپنی طرز کا بہترین اقدام تھا۔ مرزا یار جنگ نے جو اس وقت چیف جسٹس ہائی کورٹ تھے اس بارے میں لکھا تھا کہ یہ وہ اقدام تھا جس کے مقابل سابق کے تمام عدالتی اصلاحات غیر اہم ہو کر رہ گئی تھیں اور برصغیر ہندوستان کے ۳۲ کروڑ عوام ربع صدی سے اس کے آرزومند اور بے چینی سے منتظر تھے۔ یہ تاریخ ساز اقدام ممکن ہی نہ ہوتا اگر حکمراں ریاست نواب میر عثمان علی خان آصف سابع کی مرضی شامل حال نہ ہوتی کیونکہ ان کا ذہن اگر اس جانب مائل نہ ہوتا تو اس سلسلے میں کارروائی شروع ہی نہ ہوتی اور اگر ہوتی بھی تو ابتدائی مرحلے پر ہی اسے "داخل دفتر" (ختم) کر دیا جاتا۔

عاملہ سے عدلیہ کو علاحدہ کرنے کی اسکیم کے نفاذ سے قبل ریاست حیدرآباد میں انصاف کے حصول میں بڑی دشواریاں حائل تھیں۔ اس اسکیم کے سلسلے میں ریاست حیدرآباد میں ایک تحریک چلی اور اس بارے میں آصف سابع کا فرمان صادر ہونے کے بعد سرکاری سطح پر کارروائی پایہ تکمیل کو پہنچی۔ چند سال بعد حکومت کی جانب سے مقرر کردہ ایک کمیشن نے اس اسکیم کی افادیت اور کامیابی کو پیش نظر رکھتے ہوئے اسے جاری رکھنے کا مشورہ دیا۔ اس تفصیل کا اجمال اس مختصر مضمون میں پیش کیا جاتا ہے جو آرکائیوز اور دیگر مستند ماخذات کی بنیاد پر مبنی ہے۔

ریاست حیدرآباد میں محکمہ جات کوتوالی، ٹپہ (ڈاک)، کروڑ گیری اور مال کو بھی عدالتی اختیارات حاصل تھے اس کی سب سے اہم وجہ یہ تھی کہ عدالتی اختیارات کے بغیر ان محکمہ جات کو اپنے احکام کی تعمیل کروانے میں دقت پیش آتی تھی۔ محکمہ مال جس کے فرائض

میں مالگزاری اور جمع بندی شامل تھی ان اختیارات کا زیادہ ضرورت مند تھا۔ اس لیے سابق میں محکمہ مال کے عہدیدار دیوانی و فوجداری دونوں قسم کے اختیارات استعمال کرتے تھے لیکن ۱۸۷۸ء کے بعد بڑی حد تک عہدیداران مال کا دیوانی کے کام سے تعلق باقی نہ رہا البتہ وہ فوجداری اختیارات استعمال کرتے رہے۔ صوبہ دار کو سشن جج کے اختیارات حاصل تھے۔ اول تعلقدار ناظم فوجداری ضلع ہوا کرتا تھا۔ تمام دوم وسوم تعلقداروں اور تحصیلداروں کو فوجداری اختیارات حاصل تھے اس طرح دو مختلف محکمہ جات کے فرائض عہدیداران مال کے تفویض تھے جس کی وجہ سے انہیں محکمہ مال کے فرائض کی انجام دہی کے بعد اتنا وقت میسر نہیں ہوتا تھا کہ وہ اہم عدالتی فرائض کی انجام دہی پر توجہ دے سکیں۔ عہدیدارانِ مال حصول مالگزاری اور جمع بندی کے سلسلے میں دورے کیا کرتے تھے جس کی وجہ سے مقدموں کی پیشیاں دور دراز مقامات پر رکھی جاتی تھیں۔ مقدمات کے فریقوں اور گواہوں کو اپنی ساری مصروفیات چھوڑ کر مارے مارے پھرنا پڑتا تھا۔ مقدموں کی پیشیاں بار بار تبدیل کی جاتی تھیں۔ چھوٹے چھوٹے مقدموں میں ایک سو روپے کے دعویٰ کے لئے دو سو روپے خرچ ہوجاتے تھے اور مقدموں کے فیصلوں کی تاخیر کی وجہ سے زیر دریافت ملزمین کو برسوں حوالات میں رہنا پڑتا تھا۔ ان ہی مشکلات اور خرابیوں کی وجہ سے داد خواہ انصاف حاصل کرنے عدالت کا دروازہ کھٹکھٹانے سے خوف کھاتے تھے۔

عدالتی نظم ونسق کی ان ہی خرابیوں کے پیش نظر اس میں بہتری اور اصلاح کے لئے ریاست حیدرآباد میں عاملہ سے عدلیہ کو علاحدہ کرنے کے لئے ایک عرصہ تک سنجیدہ کوششیں جاری رہیں۔ جن شخصیتوں نے عاملہ سے عدلیہ کو علاحدہ کرنے کی اسکیم کو عملی جامہ پہنانے میں راست یا بالراست طور پر حصہ ادا کیا وہ مغربی خیالات و نظریات سے متاثر تھے۔ مولوی مشتاق حسین وقار الملک جو ریاست حیدرآباد میں ۱۸۷۷ء اور ۱۸۹۳ء کے دوران محکمہ جات عدالت اور مال میں اہم اور کلیدی عہدوں پر فائز تھے اس اسکیم کے بنیادی اور اہم معمار تھے۔ انہوں نے عاملہ سے عدلیہ کو علاحدہ کرنے کی اہمیت اور ضرورت پر زور دیتے ہوئے حکومت کو اس پر عمل درآمد کرنے کا مشورہ دیا تھا۔ عدالتی نظم ونسق پر ان کی ۱۸۸۷ء کی رپورٹ نے اس اسکیم کو پایہ تکمیل تک پہنچانے میں رہنمائی کی۔ نواب سر نظامت جنگ، چیف جسٹس ہائی کورٹ اور سر اکبر حیدری، معتمد عدالت نے جو وقار الملک کے نقطہ نظر کے حامی تھے اس

اسکیم کی افادیت کو حکومت پر واضح کیا اور سر نظامت جنگ نے جوڈیشل رپورٹ ۱۳۲۲ف م ۱۳-۱۹۱۲ء میں صاف طور پر لکھ دیا کہ جب تک کہ عہدیدارانِ مال سے عدالتی اختیارات نہ لے لے جائیں اور نئے مصنف مقرر نہ کئے جائیں عدالتی کام میں اصلاح ممکن نہیں ہے ۔اس سلسلے میں بالآخر مرزا یار جنگ ،چیف جسٹس ہائی کورٹ کی کوششیں کامیابی سے ہمکنار ہوئیں ۔وہ ۱۹۱۸ء میں ریاست حیدرآباد کے ہائی کورٹ کے چیف جسٹس مقرر ہوئے اور انہوں نے اپنی پہلی جوڈیشل رپورٹ میں حکومت کی توجہ اس اسکیم کی جانب مبذول کروائی ۔اس بارے میں آگے بھی ان کی کوششیں جاری رہیں ۔ حُسنِ اتفاق سے اس وقت سر علی امام ریاست حیدرآباد کے صدر اعظم تھے جو سارے برصغیر میں دستور اور قانون کے ماہرین میں ممتاز حیثیت رکھتے تھے ۔انہوں نے بھی اس ریاست میں اس اسکیم کے نفاذ میں اپنا اہم رول ادا کیا۔ یہ صحیح ہے کہ ان چند شخصیتوں نے ریاست حیدرآباد میں عاملہ سے عدلیہ کو علاحدہ کروانے کے لئے خصوصی دلچسپی لی لیکن اس سلسلے میں اصل اعزاز ریاست کے حکمران کو حاصل ہے جس نے اس بارے میں قطعی طور پر فیصلہ کیا ۔۲۹ شعبان ۱۳۳۹ھ م ۸ مئی ۱۹۲۱ء کو آصف سابع نے حسب ذیل فرمان کے ذریعے عاملہ سے عدالتی اختیارات کو علاحدہ کرنے کے بارے میں احکام صادر کئے ۔

"کچھ عرصہ سے میری توجہ اس مسئلہ کی طرف مبذول ہوئی ہے کہ نظم و نسق ممالک محروسہ میں عدالتی اختیارات کو انتظامی عہدوں سے علحدہ کرلیا جائے ۔اس مسئلہ پر کامل غور کرنے کے بعد اب میں نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ موجودہ انتظام میں یہ اصلاح کردی جائے کیونکہ مجھے یقین ہے کہ اس سے کام بھی عمدگی سے چل سکے گا اور یہ طریقہ میری عزیز رعایا کے لیے زیادہ تر موجب آسائش و اطمینان ہوگا ۔میں چاہتا ہوں کہ فرائض مذکور الصدر کی علحدگی کے لئے جو تجویزیں عمل میں آئے اس میں یہ امر ملحوظ رہے کہ عہدہ دارانِ صیغہ انتظامی ان تمام فرائض سے سبکدوش کئے جائیں جو کلیتاً عدالتی تصور کئے جاتے ہیں بجز ان خاص فرائض کے جو بروئے قوانین مالگزاری ان سے متعلق ہوں یا جو قوانین تعزیری کے ضمن میں بغرض تحفظ امن عامہ

خاص اور اہم انسدادی صورتوں کے لئے ان کے سپرد کئے گئے ہوں۔
صدر اعظم باب حکومت مجاز کئے جاتے ہیں کہ حسب ہدایت صدر علحدگی کا انتظام بلاتاخیر عمل میں لائیں اور ذیلی امور کے متعلق مناسب احکام صادر کریں۔ اگر اس انتظام میں نفاذِ قانون کی ضرورت محسوس ہو تو وہ خود اس امر کا تصفیہ کر سکتے ہیں کہ کس حد تک ایسی ضرورت ہے۔ عوام کی اطلاع کی غرض سے میرا یہ حکم جریدۂ غیر معمولی میں شائع کر دیا جائے۔"

آصف سابع کے احکام کی تعمیل میں ایک اسکیم تیار کی گئی جس کا یکم خورداد ۱۳۳۱ف م ۵ اپریل ۱۹۲۲ سے نفاذ عمل میں آیا۔ اس اسکیم کے تحت جملہ عہدیداران مال سے فوجداری اور دیوانی اختیارات لے لئے گئے اور ان ذمہ داریوں کو سنبھالنے کے لئے آٹھ (۸) زائد ناظم (ڈسٹرکٹ جج) اور ۵۲ نئے منصف مقرر کئے گئے۔ اس طرح اب محکمہ عدالت ایک مکمل محکمہ بن گیا جو بہتر طور پر اپنے فرائض انجام دے سکتا تھا۔ اس اسکیم کے نفاذ کے موقع پر اس کی کامیابی کے بارے میں خدشات ظاہر کئے جا رہے تھے اور یہ خیال کیا جا رہا تھا کہ یہ اسکیم بہتر طور پر کام نہیں کر سکے گی لیکن جلد ہی یہ ثابت ہو گیا کہ یہ تمام خدشات بے بنیاد تھے۔ اس اسکیم کے نافذ ہونے کے فوراً بعد مرزا یار جنگ چیف جسٹس اور جج صاحبان عدالت العالیہ نے ریاست کے علاقوں کا دورہ کیا اور عدالت کے عہدیداروں سے اس نئی اسکیم اور حالات کے بارے میں بات چیت کی۔ چیف جسٹس نے ان دوروں کے بعد لکھا کہ محکمہ مال کے اعلیٰ عہدیداروں کے تعاون اور عہدہ داران عدالت کی معاملہ فہمی کی وجہ سے وہ یہ بات یقین کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ یہ اسکیم ان کی توقعات سے زیادہ کامیاب ثابت ہوئی۔

اس اسکیم کے نافذ ہونے کی وجہ سے عدالتوں کی کارکردگی میں قابل لحاظ اضافہ ہوا۔ عدالتوں میں مقدمات کثرت سے دائر ہونے لگے اور مقدمات کے فیصلے سابق کے مقابلے میں تیزی سے صادر کئے جانے لگے۔ اس وجہ سے عوام کی مشکلات دور ہوئیں اور ان کی نظر میں عدالت کا مقام اور بلند ہوا۔ چند سال گزرنے کے بعد ریاست حیدرآباد کی حکومت یہ جاننا چاہتی تھی کہ آیا یہ اسکیم عوام کے لئے سود مند ثابت ہوئی ہے کہ نہیں۔ چنانچہ اس اسکیم کے نافذ ہونے کے آٹھ سال بعد اس سلسلے میں مکمل تحقیقات کے لئے حکومت کی جانب سے ایک

کمیشن کا انعقاد عمل میں آیا۔ ٹاسکر، ڈائرکٹر جنرل ریونیو، اس کمیشن کے ایک رکن تھے جنھوں نے سابق میں اس اسکیم کی سختی سے مخالفت کی تھی۔ تحقیقاتی کمیشن نے بالاتفاق اس اسکیم کی حمایت کی اور حکومت میں ایک رپورٹ پیش کی گئی جس میں کہا گیا کہ موجودہ اسکیم کو منسوخ کر کے سابق طریقہ کار کو اختیار کرنے کی کوئی وجوہ نہیں ہیں۔ کمیشن کی رپورٹ پر مرزا یار جنگ، چیف جسٹس ہائی کورٹ نے تبصرہ کرتے ہوئے کہا کہ اس طرح اس اسکیم پر حکومت کی قطعی منظوری کی مہر ثبت کر دی گئی ہے۔

-----------

## ماخذ

۱) نواب میر عثمان علی خان آصف سابع کا فرمان مورخہ ۲۹ شعبان ۱۳۳۹ھ م ۸ مئی ۱۹۲۱ء

اس مضمون کی تیاری میں آرکائیوز کی مذکورہ بالا مسل کے علاوہ کتاب " تاریخ عدالت آصفی " از میر باسط علی، حیدر آباد، ۱۹۳۷ء سے بھی استفادہ کیا گیا۔

کنگ کوٹھی

# فرمان

کچھہ عرصہ سے میری توجہ اس مسئلہ کی طرف مبذول ہوی ہے کہ نظم و نسق ممالک محروسہ [illegible]

عدالتی اختیارات کو انتظامی عہدون سے علحدہ کرلیا جائے۔

اس مسئلہ پر کامل غور کرنیکے بعد اب مین نے یہہ فیصلہ کیا ہے کہ موجودہ انتظام مین یہہ اصلاح کردی جائے کیونکہ مجھے یقین ہے کہ اس سے کام بھی عمدگی سے چلے گا اور یہہ طریقہ میری [illegible] کے لئے زیادہ تر موجب آسایش و اطمینان ہوگا۔

مین چاہتا ہون کہ فرایض مذکورالصدر کی علحدگی کے لئے جو تجویز عمل مین آئے اوس مین یہہ لحاظ [illegible] عہدہ داران متعلقہ انتظامی اون تمام فرایض سے سبکدوش کئے جائین جو کلیتہً عدالتی تصور کئے [illegible] بجز اون خاص فرایض کے جو بروئے قوانین مالگزاری اون سے متعلق ہون۔ یا جو قوانین [illegible] ضمن مین بغرض تحفظ امن عامہ خاص اور اہم انسدادی صورتون کے لئے اون کے سپرد کئے [illegible] صدر اعظم باب حکومت مجاز کئے جاتے ہین کہ حسب ہدایت صدر علحدگی کا انتظام بلا تاخیر عمل [illegible] اور ذیلی امور کے متعلق مناسب احکام صادر کرین۔

اگر اس انتظام مین نفاذ قانون کی ضرورت محسوس ہو تو وہ خود اس امر کا تصفیہ کرسکتے ہین کہ [illegible]

عوام کی اطلاع کی غرض سے میرا یہہ حکم جریدہ غیر معمولی مین شایع کردیا جائے۔

۲۹ شعبان المعظم ۱۳۳۱ھ - یکشنبہ (نقل دستخط مبارک اعلیٰحضرت بندگانعالی مدظلہ العالی)

شرعی دستخط (امین جنگ بہادر)

صدرالمہام پیشی خداوندی

مہدی یار جنگ

معتمد سیاسیات

مطبوعہ دارالطبع سرکار عالی

# بیگار کی لعنت اور ریاست حیدرآباد

بیگار ایک ایسی سماجی لعنت ہے جس میں بدترین طریقے پر معاشی استحصال کیا جاتا ہے۔ یہ لعنت ہر اس نظام کی پیداوار ہوتی ہے جس میں انسانوں پر جبر اور زیادتی روا رکھ کر انسانی محنت کا استحصال اس طرح کیا جاتا ہے کہ محنت کرنے والوں کو نہ صرف یہ کہ جبر کے تحت کام کرنا پڑتا ہے بلکہ انہیں اپنی محنت کا معاوضہ نہیں ملتا اور کچھ ملتا ہے تو برائے نام یا ناقابل لحاظ ہوا کرتا ہے۔ قابل لحاظ معاوضہ ادا کرکے بھی انسانوں کو ڈرا دھمکا کر اور ہراساں کرکے محنت اور خدمت کے لئے مجبور کیا جائے تو اسے بھی بیگار یا جبری محنت کہا جائے گا۔ بیگار یا جبری محنت اپنی بدترین شکلوں میں زمین دارانہ نظام اور جاگیردارانہ نظام میں بہت عام ہوا کرتی ہے۔ ہمارے ملک میں حصول آزادی کے بعد زمین داری اور جاگیرداری کی باقیات طویل عرصہ تک موجود رہیں۔ سماجی بیداری اور اس سے بڑھ کر سیاسی بیداری کے نتیجے میں رفتہ رفتہ بیگار کی یہ لعنت کم ہوتی گئی لیکن اب تک بھی اس کا مکمل طور پر صفایا نہیں ہوسکا ہے۔ دور افتادہ علاقوں اور انتہائی پسماندہ و قبائلی علاقوں میں بیگاری کی وارداتوں کے تعلق سے آج بھی کچھ نہ کچھ سننے میں آتا ہے۔ دوسرے علاقوں میں کبھی کبھی چونکا دینے والے انداز میں جبری محنت کے تعلق سے علم ہوتا ہے۔ اس اعتبار سے جبری محنت کا تدارک اور خاتمہ بنیادی انسانی حقوق سے تعلق رکھنے والا ایک اہم ترین مسئلہ ہے۔ اس لعنت کی وجہ سے انسان اپنے آپ کو جانوروں سے بھی ابتر حالت میں محسوس کرتا ہے۔ مختلف سماجی لعنتوں اور معاشی استحصال کی افسوس ناک صورتوں کو ختم کرنے کے لئے عوام کو جدوجہد کے طویل، سخت اور صبر آزما مراحل سے گزرنا پڑا لیکن یہ جان کر حیرت ہوتی ہے کہ ریاست حیدرآباد میں اس کے حکمران نواب میر عثمان علی خان آصف سابع نے از خود احکام جاری کرتے ہوئے بیگار کی لعنت ختم کرنے کا اعلان کیا تھا اور اسے مستوجب سزا قرار دیا تھا۔ فرماں روائے حیدرآباد نے یہ اقدام کسی نمائندگی یا محضر کی پیش کشی کی بنیاد پر یا سفارشات اور تجاویز کا جائزہ لینے کے بعد نہیں کیا تھا بلکہ اپنے طور پر اسے انسانی فریضہ اور اخلاقی ذمہ داری سمجھتے ہوئے اس بارے

میں فرمان صادر کیا تھا۔

ریاست میں بیگار کی موقوفی کے سلسلے میں آصف سابع کے فرمان مورخہ یکم شعبان ۱۳۴۱ھ م ۲۰ مارچ ۱۹۲۲ء میں یہ احکام صادر کیئے گئے تھے "ممالک محروسہ میں بیگار کا جو طریقہ اب تک جاری تھا اس کو میں اپنی سالگرہ کی تقریب میں ایک لخت موقوف کرتا ہوں کیوں کہ اس سے رعایا کو سخت تکلیف ہوتی ہے اور آئندہ سے حکم دیتا ہوں کہ ہر کوئی اس کی خلاف ورزی کرے گا وہ مستوجب سزا ہوگا۔" اس فرمان میں بیگار کے تعلق سے واضح ہدایتیں موجود نہیں تھیں اس لئے اس بارے میں تفصیلی ہدایات حاصل کرنے کی ضرورت پیش آئی۔ ایک کارروائی کے ضمن میں سر امین جنگ صدر المہام پیشی کو لکھا گیا کہ وہ آصف سابع سے اس بارے میں تفصیلی ہدایات حاصل کر کے روانہ کریں۔ چنانچہ آصف سابع نے اس سلسلے میں فرمان مورخہ ۹ رمضان ۱۳۴۱ء م ۲۶ اپریل ۱۹۲۲ء جاری کیا۔ "میرے فرمان مورخہ یکم شعبان ۱۳۴۱ھ کے عام الفاظ (بیگار کا جو طریقہ اب تک جاری تھا یک لخت موقوف) کی تعبیر کی نسبت پایا جاتا ہے کہ غلط فہمی ہورہی ہے اور ہر عہدیدار اپنی رائے کے مطابق ہدایات اپنے ماتحتوں کے نام جاری کر رہے ہیں۔ اس کے انسداد کے لئے نیز تمام ممالک محروسہ میں یکساں عمل ہونے کے لئے بیگار کے طریقے کی موقوفی کے عام قواعد جاری کرنا ضروری ہے۔ لہٰذا فوراً تمام اعلیٰ عہدیداران دورہ کنندہ کی ایک کمیٹی کر کے تفصیلی قواعد مرتب کر کے باب حکومت کی رائے کے ساتھ میری منظوری کے لئے پیش کئے جائیں۔ جب تک کسی قسم کے قواعد جاری نہ ہوں"

اس حکم کی تعمیل میں اعلیٰ عہدیداران دورہ کنندہ کی ایک کمیٹی فتح نواز ونت بہادر، سابق صدر المہام مال کی صدارت میں تشکیل دی گئی۔ معبود نواز جنگ، اول تعلقدار ضلع میدک سے قواعد سربراہی عہدیداران دورہ کنندہ کا ایک مسودہ مرتب کرایا گیا۔ ابتداء میں یہ مسودہ اضلاع کے تمام تعلقداروں کی کمیٹی میں پیش کیا گیا۔ اس کمیٹی نے اس مسودے پر غور و خوض کے بعد اسے منظوری دی۔ بعد ازاں اسے اعلیٰ عہدیداروں کی جنرل کمیٹی میں پیش کیا گیا۔ اس کے بعد اس مسودے کو مشیر قانونی کے حوالے کیا گیا تاکہ وہ اس کے متعلق قانونی نقطہ نظر سے رائے دیں۔ مشیر قانونی کی رائے کے بعد اس مسودہ کو دوبارہ اعلیٰ عہدیداران دورہ کنندہ کی جنرل کمیٹی میں پیش کیا گیا اور اس کمیٹی نے اپنے متعدد اجلاسوں میں اس پر غور کر کے ضروری ترمیمات کے بعد اسے منظور کیا۔ جب یہ مسودہ باب حکومت

(کابینہ) کے اجلاس منعقدہ ۱۷ نومبر ۱۹۲۴ء میں پیش ہوا تو باتفاق آراء فیصلہ ہوا کہ اس مسئلے سے متعلق برٹش انڈیا کے تمام قواعد طلب کئے جائیں اور صدر المہام مال ان قواعد سے اس مسودہ کا تقابلی مطالعہ کر کے رائے پیش کریں۔ اس سلسلے میں جب مشیر قانونی کی رائے طلب کی گئی تو رائے بھیجتا تھ، مشیر قانونی نے جواب دیا کہ جو مسودہ مرتب کیا گیا ہے اس کی ترتیب کے وقت اس امر کو ملحوظ رکھا گیا تھا۔ تلاوت جنگ بہادر، صدر المہام مال نے اس مسودہ کے بارے میں صدر نظماء مال کی رائے بھی طلب کی۔ یہ تمام مراحل تکمیل پانے کے بعد جب یہ کارروائی باب حکومت کے اجلاس میں پیش ہوئی تو بالاتفاق رائے یہ طے پایا کہ اب اس مسودہ میں کسی ترمیم کی ضرورت نہیں ہے۔ آصف سابع نے باب حکومت کی رائے اور سفارش پر فرمان مورخہ ۱۲ دسمبر ۱۹۲۶ء کے ذریعہ قواعد مذکور کے نفاذ کی منظوری دی۔

منظورہ قواعد میں ان امور کی صراحت کی گئی تھی کہ بلوتہ انعام پانے والے اشخاص (بلوتہ انعام وہ اراضی کا انعام ہے جو حکومت نے ان لوگوں کو موضع میں رہ کر ضرورت ہائے موضع کی انجام دہی کے لئے عطا کیا ہو) اور وہ اشخاص جو اقوام مزدور پیشہ سے ہوں اور فی الواقع مزدوری کا کام انجام دیتے ہوں عہدیداران دورہ کنندہ کی باربرداری کے کام کے لئے باادائی اجرت مقررہ حاصل کئے جاسکیں گے۔ اگر کسی مقام پر کوئی ایسا شخص کام کرنے پر رضا مند نہ ہو تو وہ سرکاری ضرورت کے لحاظ سے کام کرنے پر بہ ادائی اجرت مقررہ مجبور کیا جاسکے گا مگر شرط یہ ہے کہ کوئی عورت اپنی مرضی کے خلاف کام کرنے پر مجبور نہیں کی جائے گی۔ اجرت معاہدے کے مطابق ہوگی لیکن اگر کوئی شخص سرکاری ضرورت کے لحاظ سے کام کرنے کے لئے مامور کیا جائے تو اس کو اجرت پیشگی دی جائے گی۔ کسی مزدور کو حسب ذیل شرح سے زیادہ بوجھ نہ دیا جائے گا۔

مرد سے بارہ سیر
عورت سے آٹھ سیر
بچہ جس کی عمر چودہ سال سے کم ہو چھ سیر
بچہ جس کی عمر دس سال سے کم ہو اسے کبھی بیگار پر نہ لیا جانا چاہیے۔

جب کسی عہدیدار دورہ کنندہ یا اس کے ہمراہی اشخاص کے متعلق یہ شکایت ہو کہ اس نے قواعد ہذا کی خلاف ورزی کی ہے تو اس کی تحقیقات تحصیلدار یا ڈویژن افسر کے روبرو

ہوگی ۔ ثبوت ہو تو بغرض تدارک حسب ضابطہ افسر متعلقہ کو تحریک کی جائے گی ۔ جب
شخص کو یہ شکایت ہو کہ اجرت مقررہ ادا نہیں کی گئی ہے یا قواعد ہذا کے احکام کے خلاف
کرنے پر مجبور کیا گیا ہے تو ایسی شکایت تحصیلدار یا ڈویژن افسر یا تعلقدار ضلع کے روبرو ایک
مہینے کے اندر پیش ہو سکے گی ۔ یہ قواعد ۲۷/ فبروری ۱۹۲۷ء سے ساری ریاست میں نافذ ہو۔
اور ان قواعد کی تاریخ نفاذ سے بیگار سے متعلق دیگر جملہ احکام منسوخ قرار دئے گئے ۔

---

## ماخذ

Instalment No. 81, List No.2, S.No. 368

مقدمہ :- فتح میدان میں سالگرہ مبارک کے موقع پر پریڈ، ڈنر وغیرہ ہونے کی نسبت ۔
مسدودی طریقہ بیگار

(قواعد سربراہی عہدیداران دورہ کنندہ کی منظوری بذریعہ فرمان مورخہ ۶ جمادی
الثانی ۱۳۴۵ھ م ۱۲ ڈسمبر ۱۹۲۶ء)